بعون صانع مکین و مکان و فضل خلاق زمین و زمان

درین زمان خجسته فرجام بعون و عنایت خالق ظلمت و نور مثنوی فصاحت معمور مسمّے به

# گلدستهٔ نور

من تالیفات جناب فضایل مآب مولوی سید
علی اکبر صاحب بہادر زاد مجدہٗ کہ در عنوان
شباب ۱۲۶۸ھ ہجری تالیف فرمودہ بودند
[illegible]

بمقام لکھنؤ محلہ فراشخانہ وزیر گنج بتاریخ نوزدہم ربیع الاول [illegible]ھ

در مطبع اثنا عشری باہتمام سید عابد علی طبع شد



بسم الله الرحمن الرحیم

نغمهٔ عندلیب قلم بدائع نگار و زمزمهٔ طوطی خامهٔ مرصع کار که ترانه سنجان گلشن رنگین بیانی و خوش نوایان بوستان شیرین زبانی مترنم بآن توانند گردید لالی متلالی کلمات فصاحت آئین و جواهر زواهر نغمات بلاغت آگین پانداز شاید سپاس بیقیاس صانعیست جل شانه که از تشعشع طاؤس زرین پر ساخت بساتین منغشهٔ منظر را روشن و از جلوهٔ طائر زمرد نگار نازنین رفتار خیابان سبزه زار بنی ساتبان را مزین ساخت طائر خیال شکسته بال را طیران شهپر طائران قدس آموخت و مردم دیدهٔ دانش را از لمعهٔ انوار معرفت افروخت و گیسوی لیلای لیل مشکین کاکل را از طرهٔ تنویر ماه منیر زینت افزود و عارض صبیح روز روشن را از گوشوارهٔ انارهٔ مهر سیارهٔ جلوه افگن فرمود ثنا نخانهٔ ذات پاکش را از دیدهٔ دیدار شاید باز از فکر آفاق پیما دریس سرادقات اختفا پوشانید و بادہ پیمایان مصطبهٔ تحقیق را از خمخانهٔ توفیق شربت وصال و زلال نوال نوشانید از حدیقه طرازی باغبانان صنعش گلدستهٔ شوخ رنگ شفق تختهٔ لاله زار است و از بهار پردازی گلچین حکمتش بر شاخسار قدرتش ازرق تاریخ ثاقب کوکب کناری و پس از ترشیح لوحهٔ دیباچهٔ حمد و ثنا و توشیح صحیفهٔ صحاح سپاس جناب کبریا رشحات مقطرات غمائم اقلام فصاحت ارقام و روائح مشک آمیز عنبر بیز حدائق کلمات بلاغت انضمام که بهار اندور بساتین مسامع مجامع نخلبندان گلستان قضا و قدر و دماغ افروز مشام قلوب باغبانان بستان نوع بشر گردد در عرض صلوات طیبات و بواقیت تسلیمات زاکیات نثار بارگاه عرش جاه مسند نشین محافل انبیا و مرسلین و شمع نور اندوز قبهٔ طه و یس است که باعث تکوین کون و امکان و سبب نجات عالمیان و اولاد امجاد اوست که

رهروان طریقهٔ مصطفوی [illegible] سیران جادهٔ شریعت نبوی اند صلوات الله علیهم اجمعین ما دامت السموات [illegible] فوق الارضین اما بعد چنین گوید خاکسار ذرهٔ بمقدار مقتبس انوار مصابیح افاضات دانشوران کرام وخوشه چین حدائق افادات
(جمع مصباح ۱۲ — جمع افاضت ۱۲)
علمائی اعلام العبد الذلیل الاحقر المتخلص بالبدر الانیر السید علی اکبر بن العلامة الاوحد والفهامة الامجد سلطان العلما جناب السید محمد لازالت شموس افادته ساطعة واقمار افاضاته [illegible] که چون این هیچمدان از فضل ایزد منان در علوم درسیات راه کد وسعی بیموده واز توجه خواطر ملکوت نواظر علمائی اخیار واساتذهٔ روزگار ادام الله ظلالهم واحسن جالهم از هر علمی شندی وسطری واز هر فنی قدری قدری نوشته بنودم ودرین جزو زمان سعادت اقتران که طبع گهربار فایض الانوار بندگان سلیمان شان گردون آستان سریر آرای دولت واقبال تاجدار کشور آبهت واجلال چشم وچراغ شبستان عدالت گستری قرهٔ باصرهٔ شمع دین پروری اورنگ نشین سطوت وجهانداری نقش نگین شوکت وشهریاری مهر سپهر کشور ستانی ماه منیر چرخ جهانبانی فخر سلاطین نامدار رشک خواقین ذوی الاقتدار نونهال گلستان حسن وجمال سرو جویبار ابروی همال فرازندهٔ رایت فتح ونصرت فروزندهٔ چراغ دولت ومکنت ابر گهربار ریاض جود وسخا گوهر آبدار مخزن لطف وعطا یکه تاز معرکه شجاعت وشجاعت شهسوار میدان ایالت وبسالت حامی شریعت غرا ناصر ملت بیضا مروج احکام دین قدردان سادات ومومنین سکندر جاه کیوان بارگاه جمشید کلاه قمر رکاب خورشید قباب قدر قدرت عین رحمت سلطان ابن سلطان خاقان ابن خاقان ابو المنصور مصلح الدین حضرت سلطان عالم وعالمیان محمد واجد علی شاه بادشاه زمان غازی خلد الله ملکه وسلطانه وافاض علی العالمین بره واحسانه راغب

بتشریح بساتین مضامین صنعت آگین فن سخنوری و هم وارد بود هر می
همت والانهمت خدام کرام مصروف نقادی جواهر زواهر کلمات بلاغت
آگین خزینهٔ شاعریست و نیز طبائع انام و هم خاص و عام بمقتضای الناس
علی دین ملوکهم متوجه باین طرف و قدردان شعرای سلف و خلف میباشند و آنکه
که قدم جودت طبیعت نقاد را در دائرهٔ سخنوری توسن ذهن وقاد را دوانی
فن شاعری نظر باستحصال جمله علوم و فنون در آورم و لالی منثورهٔ سخن
را در سلک انتظام بنیت هدایت عوام کالانعام که در استماع قصص
غوایت انجام سراپا مصروف اند منسلک سازم پس اوراقی چند بکمال
استعجال در حین تشتت بال و کثرت اشتغال تالیف کردم و آنچه بطبع
نارسا رسید در حیز نظم آوردم و چون ظاهر است که نزد گدایان بینوایان
شایان شاهان و کشورکشایان بجز دعای دولت و ایمان و صحت و سلامت
ملازمان ایشان چه می باشد بنا بر علیه این گوهر شاهوار و نظم خوشگوار تحفهٔ آستانی
شاهان چه عجب گر بنوازند گدارا بهدیه آستان مالک کرامت تمام
امید از جناب قاضی الحاجات و درگاه مجیب الدعوات آنست که این نسخهٔ منظومه

موسومه گلدستهٔ نور را مقبول خاطر فیض مظاهر و منظور نظر کالن
سکندرشان گرداند و برای ناظرین دقیقه رس و معانی
حدیقهٔ بهجت و کامرانی و حدیقه مسرت و شادمانی سازد
سالک مسالک آبا و اجداد و ناهج مناهج صدق و سداد
و آله الامجاد و کان ذلک یوم الاربعا السابع من شهر ربیع الاول سنه
هجری ثمان و ستین بعد الالف و مائتین من الهجرة النبویة علی صاحبها
الف تحیه



بسم اللہ الرحمن الرحیم

خدایا بخش فرخسروانے
مجھے کر تاج عرفان سے سرافراز
شرف کر دولت ایمان کا افزون
دہن کو شکر سے شکر شکن کر
ثنا کا گلبن خامہ کو دے بار
خرام کلک زرین ہو وہ ناز
سخن کو کر درخشان طرۂ نور
کمند شوق ہو ہر حرف زیبا
صفاحت مین ہو صفحہ عارض حور
صریر خامہ ہو جادو کی تقسیم
جہان ہو وے اسکے پرتو سے منور
عجب ہو صولت مضمون کا عالم
سر اقدس پہ دیہیم کیانی

عطا کر شاہی ملک معانے
عنایت کر متاع مخزن راز
گہر ہون لو کشف کی دلمین مخزون
ستایش سے زبان کو نغمہ زن کر
زبان کو کر فصاحت سے گہربار
خجل ہو دیکھکر طاؤس طناز
کہ زینت پاسے جس سے گیسوے حور
معنبر سطر ہو زلف چلیپا
لطافت مین زلال چشمۂ نور
کرے ہر اہل دل کی دل کو تسخیر
گل و گلزار ہو بو سے معطر
جلو مین ہون کھلی رفعت کی حریم
دبیری ہو خسرو شیرین بانی

امیران مضامین دست بستہ — بدور تخت شاہی ہون نشستہ

دیار لفظ و اقلیم سخن پر — قلم زن فکر کا ہو حکم یکسر

رعایائے معانی بادل و جان — رہین شاہ سخن کے زیر فرمان

جو ہو اس نظم کی گوہر فشانی — ملک بھولین فلک پر سبحہ خوانی

سخن کا ہر طرف آوازہ ہو جائی — جہان ہو وہنچے بہار اک تازہ ہو جا

رواقِ چرخ سے پردہ اٹھا کے — سر پیرآرائے مشرق سر نکالے

لب بامِ فلک پر ہر ستارہ — بچشم شوق ہو محو نظارہ

ستایش نقطہ نقطہ سے عیان ہو — سپاس و شکر سے رنگین بیان ہو

ستایش سے ہو تیری مجھکو آرام — تصور دل مین ہو لب پر ترا نام

## افتتاح نامہ بنام نامی توفیق نواز حق سپاسان و عذر و معذرت از ادای ستایش باعتذار خدا شناسان

بنام ذاتِ پاکِ ایزدِ پاک — مرصع ساز سطح بام افلاک

چراغ افروز کاخِ ماہ انور — ضیا اندوز چشم مہر خاور

بساط آرائے سطح عالم خاک — چمن پیرائے چرخ طارم تاک

رفیق غربت درماندہ منزل — شفیق جانِ زارِ نیم بسمل

عصائی دست در شبہائی تاریک — گرہ فرسائی غم در کار باریک

دوای درد وقتِ غمگساری — شکیب دل بوقتِ بیقراری

جلیس محفلِ شب زندہ داران — انیس منزلِ طاعت گزاران

گنہ آمرز رندانِ زبان کار — خطا بخش سیہ مستانِ میخوار

نضارت بخش خاطرہای غمگین — بصارت بخش چشم کور و نابین

تعالی اللہ رب ہے خلاق عالم — ثنا مین اوسکی کیا مارے کوئی دم

سپاس و شکر مین خبر جہہ سائی
قلم کیا کر سکے دستان سرائی

زبان کو کب ہے یارائی طلاقت
بیان خود ہے غریق بحر حیرت

اگر ہر موئے تن اپنا زبان ہو
نہین ممکن کہ حمد اوسکی بیان ہو

کہان وہ اور کہان ہم تودہ خاک
ثنائی حق مین اور دعوائی ادراک

رسولونکی جہان قاصر ہوس ہے
وہان لازم ہمین ضبط نفس ہے

شفیع کل جو ختم المرسلین ہے
شہ لولاک و نور اولین ہے

کہے جب شان حق مین ما عرفناک
تو پہر کیا لاف زن ہو عالم خاک

ہوس کا پاے کوشش ہے بیان لنگ
خرد پر عرصہ چون و چرا تنگ

پریشان عقل ہے حیران ملک ہے
زمین بیہوش سرگردان فلک ہے

حجاب غیب ہو جس کا نشیمن
وہان پر فکر ہو کیونکر قدم زن

گمان سے قصر جس کا موتمن ہو
کمند وہم کیونکر حلقہ زن ہو

اوسے نے نطق بخشا ہے زبانکو
دیے پر طائر وہم و گمان کو

بنایا عقل کو انسان کا دمساز
کیا در پردہ شمع محفل راز

بنائی شام و صبح و ظلمت و نور
بنایا دنکو روشن شب کو دیجور

عطا دنکو ہوئی چشم جہانتاب
شب دیجور کو چشم ستارہ خواب

جبین کی مہر سے دن کی درخشان
کیا انجم سے رخ شب کا زرافشان

کیا پہر چشمۂ انعام جاری
گل ہستی کی تا ہو آبیاری

کیا سرسبز باغ جز و کل کو
عطا کی دلربائی روئے گل کو

دیا نیش حسد خارون کو گل سے
بنائی چشم لالہ مست مل سے

عطا کی سبزۂ گلشن کو فرحت
کنارہ شاخ کو دی گل سے راحت

کیا سنبل کے گیسو کو پریشان
دیا غنچون کو جمعیت کا سامان

جو بخشی طوطیون کو خوش کلامی
ملی کبکِ دری کو خوش خرامی

دیا سرو سہی کو قد موزون
کیا قمری کو اس لیلی کا مجنون

کیا رشکِ پری انسان کا انداز
کیا ناز اوسکے خاطر بال پرواز

دیا صبحِ صفا کو جامۂ نور
عروسانہ شفق کو حلۂ سنور

کیا ہے حسن بہر عشق پیدا
رخ گل پر کیا بلبل کو شیدا

دیا شمعون کو گر نور دل افروز
تو پروانہ کو بخشا عشق جانسوز

دیا ہے نالہ بلبل کی زبان کو
اثر بخشا ہے آہ بیکسان کو

غرض کیا کیا نہ اوسکی قدرتین ہین
ہر ایک ذرہ مین لاکھون صنعتین ہین

کہان تک اے سمندِ تیز رفتار
بس اب ہوشیار ہو کلکِ گہربار

قدم ہے حمد کی میدان کا دامن
کہان تک ہوگا تو اوسمین قدم زن

ابد تک چاہئے پویندگی ہے
تجھے درپیش یہان واماندگی ہے

جدا اوس میدان حمد کی بقا ہے
تجھے اول فنا آخر فنا ہے

## تلویح لوحۂ کلام و تشریح دیباچۂ نظام بجواہر زواہر مدایح خیر الانام واہلبیت کرام علیہ وعلیہم السلام

غرض بعد از ثنائے ایزد پاک
کہ جو ہے خالق ارضین و افلاک

بنی جسکی لئی دنیائے ابجد
محمد ہے محمد ہے محمد

کیا حق نے عطا مطلوب اپنا
محمد کو کیا محبوب اپنا

دیا اسم نبی کو افسر میم
سرِ ارفع کو ملکیت کا دیہیم

لئی ہے نام نامی نامۂ حمد
تنِ اقدس پہ سجے ہی جامۂ حمد

اگر زرین کمر ہے میم سے نام
تنِ اطہر ہی زیب مہد آرام

بظاہر نام کی گردال حد ہے
مگر اوصاف احمد لاتعد ہے

نہوتا گر وہ شاہِ ملکِ لولاک
نہوتی خلق یہہ ارضین و افلاک

کیا ملکِ ازل حق نے جو پیدا
ہوا اسمِ مبارک سے ہویدا

پہر اوسنے بہرِ حفظِ ملکِ موجود
کیا ح سے احاطہ کل کا محدود

بنایا میم سے ملک و ملک کو
نگین ارض و آفاق و فلک کو

بنی حد دال سے ملکِ ابد کی
دلیلِ صدق سے شہودِ احد کی

جبین سے جب ہوا نور اوسکا تابان
ہوا تب سجدۂ آدم کا فرمان

ہوا باب توسل اوسکا مفتوح
بچی گرداب سے تب کشتی نوح

وسیلہ جب ملا آلِ عبا کا
کیا عیسےٰؑ نے تب احیاء موتیٰ

پڑا ایمن پہ اوس کا عکس روشن
ہوا موسےٰؑ پہ تب وہ دشت روشن

اوسی کا نام آیا جب زبان پر
گئے ادریسؑ چارم آسمان پر

ہوئی فیضان حضرت سے جو امداد
سلیمانؑ کو ملا ملکِ خداداد

حبیب حق کی الفت کا سبب تھا
خلیلؑ حق نے راہِ حق کو پایا

جو فرمائی اوسی نے رہنمائی
خضر نے تب رہِ توفیق پائی

یہہ اوسکے قرب کا رتبہ ہے اوسنے
فکانَ قابَ قوسین او ادنےٰ

یہہ انگشتِ مبارک کا اثر تھا
سپہرِ اولین پر شق قمر تھا

گل زرین و سیمین صبح و تسلیم
نثار روح پاک عرش تعظیم

نبی و آل اطہارِ پیمبرؐ
کہ ہین از رجس و عصیان سے مطہر

مصابیح محاریب امامت
مفاتیح کنوز ورع و عصمت

شہنشاہان ملکِ کون و امکان
گہر سنجان گنج علم و عرفان

قنادیل مکان سترِ لاہوت
ریاحین ریاض سرِّ ناسوت

سہی سروان گلزار شجاعت
چراغان شبستان شفاعت

ثنا اونکی زبان سے کب ادا ہو — خدا جنکی ثناخوان خود ہوا ہو
فضائل مین ہی اونکے ثلث قرآن — زبان سے کیا کرے مدح اونکی انسان

ترانہ سنجی عندلیب خامہ بزمزمہ پردازی ساقی نامہ نزہت شمامہ در جوش ولائی ائمہ اطہار علیہم السلام وآرائش بزم فردوس نگار

الا یا ساقی العذب الفرات — الا یا محیی العظم الرفات
الا یا موردی الصادی الغلیل — او اکواب عین السلسبیل
الیا ایہا الساقی ایتنا — وحیّنی بکاسات الحمیا
ففی قرباک تفریح القلوب — ومن ذکراک تفریج الکروب
ہجر منک داء للفواد — ووصل منک یشفی کل صاد
لیال الغم قد عمت صباحی — فیا شمس الضحی و ازہر صباحی
ویا امل الاقاصی والادانی — رحیق الدن فرغ فی الاوانی
بیا ساقی امید جان ناکام — بفرش چشم من از لطف نہ گام
بہ شفقت درد دوری را دوا کن — ز من رنج جدائی را جدا کن
دمادم دہ شراب وصلت آمیز — ز خم بر ساغر از ساغر بلب ریز
اوٹھا دے ناز سے پیمانہ ساقی — دکھا دے لغزش مستانہ ساقی
پری انداز ساقی گل اندام — پلا دے ساغر صہبائے گلفام
بلورین جام مین دے بادۂ نور — کہ چشم حور تک ہو جس سے مخمور
فزون ہو طبع کو جوش جوانی — پلا صہبا کہ ہے عیش جاودانی
مے گلرنگ سے سرشار کر دے — عیان عرفان کے سب اسرار کر دے
مئی پر نور ہو اور جام بلور — کہ جس سے قلب ہو نور علی نور
فزون ہو نشہ حب پنجتن کا — ثناخوان ہون اماماں زمن کا
زبان اس نشہ سے معجز بیان ہو — ید بیضا صفت خامہ عیان ہو





سکھا دون بلبلونکو نغمہ خوانی — بتا دون طوطیون کو خوش بیانی

فراق گل سے اب جان غنچان ہے — دل پژمردہ گلبرگ خزان ہو

پی تفریح باغ آراستہ کر — چمن مثل جنان پیراستہ کر

بہار ابر ہو آب روان ہو — نگار لالہ رخ رنگین بیان ہو

ہر ایک سو آب کے چشمہ ہون جاری — کنار جو ہو سرو جو یباری

نسیم بوئے گل ہو روح پرور — مشام جان رہے جس سے معطر

شفق پھولی ہو وقت جانفزا ہو — سنہرا عکس سے گلشن ہوا ہو

زمین بوستان ہو زعفرانی — عیان گلشن مین ہو جوش جوانی

جو ہو سبزہ لہکتا بوستان کا — تو ہو تختہ دہکتا ارغوان کا

چمن فسحت مین رشک آسمان ہو — روش صورت مین شکل کہکشان ہو

ہے مستی کا عالم بوستان پر — صبا سے جھومے ہر شاخ صنوبر

نزاکت سے جھکے ہر شاخ پیہم — لچک جائے قد شمشاد ہر دم

ترشح ابر سے ہو مثل شبنم — تماشا چشم نرگس دیکھے پیہم

گل صد برگ کا حسن خیلاز — دکھائے بوستانکو ناز و انداز

کھلے ہون اسطرح گلہائی سوسن — مسی مالیدہ سمجھون روئی گلشن

کسی جا ارغوان و نسترن ہو — کسی جا جعفری زیب چمن ہو

کہین ہو یاسمین و لالہ و گل — کسی جا ہو پریشان زلف سنبل

کہین ہو چاندنی شبو کہین ہو — کہین خندان گلاب و یاسمین ہو

کسی جا ارغوان و در دو ریحان — بہرین گلزار کا پھولون سے دامان

شگوفو نکو خوشی سے ہو تبسم — کرے ہر شاخ پر بلبل ترنم

لب جو قاز ہون اور قمری ہون — خرامان کبک کے ہر سو پرے ہون

مغنی طوطی شکر شکن ہو — کہین رقاص طاؤس چمن ہو
کوئی ہو عاشق آواز بلبل — کوئی ہو محو سیر غنچہ و گل
کوئی مصروف تسبیح خدا ہین — کوئی اللہ کی حمد و ثنا ہین
کہین نعت شہ خیر الوریٰ ہو — کہین مدح امام الاتقیا ہو
غرض اے ساقی فرخندہ فرجام — شراب ارغوانی کا پلا جام
دکھا دے دوستونکو رنگ محفل — شگفتہ غنچہ سان ہو جاے ہر دل
بچھا دے جلد لاکر مسند نور — خوشی ہی دوستونکی ہمکو منظور
ہو لا مطرب کو اب محفل مین آوے — سرور اوسکی غنا سی دل مین آوے
مغنی آئے لیکر ساتھ سب ساز — سنائے زمزمہ و نغمہ پرداز
ترانے سے ہو بلبل مست و مدہوش — کرے طوطی کو نغمہ اوسکی خاموش
کرے سب انس و جن کو مست و سرشار — رہین بیہوش ساری سقف و دیوار
چرندے چال کا سب بھولین انداز — پرندے بھی رہین پرواز سے باز
سجے ہون مہ لقا پوشاک ہائی — ہو رخت حور سیما ارغوانی
لباس سندس و سنجاب و دیبا — جواہر کا ہو زیور تن پہ زیبا
جو کی آراستہ بزم مثالی — ہوا مین مست صہبائی خیالی
نظر آئی وہ تصویر تصور — کہ جسکے نور سے آنکھین ہوئی ہین پر
دل ناداں ہوا ہے عاشق اوسپر — رہا ہون محو نظارہ مین شب بھر
سحر ہوتے ہی پنہاں ہوگیا ہی — دل بیتاب نالاں ہوگیا ہے
بس اب ای جلوہ افروز سیہ شام — پڑا محفل کہ پہونچی شب باتمام
ہوئی سب وجد مین اور نقش تصویر — ہی داماں تیرہ رونقی شمع کافور
جو گل مین چاک داماں صبح سی ہین — سرشک شبنم آنکھون سے بہی ہین

رہا پابوس گلرویان جو شب بہر
گلوے یار ہین تھے ہاتھہ گل کے
گریبان و گلم تا صبح دریدہ
خمار ساغر عشقش مستانگی داد
چرا دیدم ز چشم ابروی جانان
چو بسمل مے تپیدم در عشق محراب
عجب دیدم چہ حسن سرو آزاد
بلند از روے پر نورش جبین بود
ز دام عنبرین زلف پریشان
طناب حسن یا تا تار چین بود
شکستہ چہرہ رنگ گلستان را
نگردن بل صراحی بلورست
لبش اندر شفق گویا ہلالے
ندانم کین مسلمان یا کہ کافر
چو بنماید تجلی او کعبہ رو
نگہے از چشم پر جادوے جانان
ز بے مہری او خانہ بدوشم
غمش بخشیدہ جان ناتوان را
بسا خوش آیدم صحرا نشینی
ز عشق حسن او صحرا نوردم
بہ آتش جان و دل بر باد دادم

ہنسی سے پرشکن ہی روی بستر
خمار آلودہ اوٹھے خواب شب سے
شدہ از پنجہ مژگان دریدہ
چو سحر سامری دیوانگی داد
برایم شد ہلال عید قربان
ہر ب کعبہ دل بے اوست بیتاب
کہ کردم صبح در اندوہ و فریاد
و یا زہرہ ز خورشیدش قرین بود
شب یلداست در ظلمات حیران
کہ خط کہکشانش در کمین بود
ز شوخی داغ دادہ ارغوان را
مصفا چون بیاض صبح نورست
دل قوس فلک را زد ملالے
لبش معجز نما چشم ساحر
بتان اسلام آرند از پے او
بکفر اسلام بکفر و شد مسلمان
ز سنگی او نالہ فسر و شیم
فزودہ دردلم شور و فغان را
چو مجنون کردہ ام سودا گزینی
چو فرہاد از پے او کوہ گردم
غلط کردم درین رہ پا نہادم

## تمنائے ولائی والئق و الستدعائی عشق صادق

الٰہی کر مجھے دیوانۂ عشق
فسون ہوش ہووے افسانۂ عشق

صلائی کن فکان ہو عشق صادق
وجود جسم و جان ہو عشق صادق

رگ و پے مین مرے دلکی روان ہو
زلال عشق ہو یا درد جان ہو

بنے حکاک جان عشق جہان کن
کرے سو قاش دل ہر تار شیون

شعاع عشق صادق دلپہ چھائے
غبار حب غیر اصلا نہ آئے

مرا دل ہم صفیر قدسیان ہو
ترا بس ذکر اقدس ورد جان ہو

خیال و وہم یا فکر و نظر ہو
تجھی مین ہو مرا ہی توجہ ہر ہو

رہین طوق طاعت ہو مرا دل
تہ شمشیر جیسے مرغ بسمل

جو ہو سلطان غم دلپہ قلمزن
جھکا دون قتل کو مین ہنسکی گردن

مری مژگان ہو رشک شاخ گلریز
گرائے لخت لخت اشک دل آویز

مرے دلکو ہو وہ ضعف گرانبار
تصور آہ کا کرنا ہو دشوار

ہو چلنا بے عصائی آہ مشکل
نفس سو جا کرے سینہ مین منزل

جو آہ پر شرر ہووے نمایان
تو مد آہ ہو سرو چراغان

چراغ عشق جب جلوہ فشان ہو
بنے فانوس دل پروانہ جان ہو

ہو دن یا رات یا ہو صبح یا شام
ترے بس ذکر سے ہو دلکو آرام

جو تیرا خوف خاطر مین سماوے
نکلکر دم نہ قالب مین پھر آئے

بسان دیدۂ شمع شب تار
بہائے اشک ہر دم چشم خونبار

ملے پرچند تجھسے دل جلاؤن
زبان پر اف نہین زنہار لاؤن

پھرون اس درد سے مین آہ سوزان
کہ جلکر خاک ہون شبہائی ہجران

ہزارون نعرہ درد دلسے مارون
تڑپ کر مثل بسمل شب گزارون

مذاق خواب و خور سب بھولجاؤں ۔ سوا تیرے نہ کچھ خاطر میں لاؤں
ہو تیرا ذکر ہر دم روح پرور ۔ کرے تسکین درد جان مضطر
حضور دل سے بی تزویر و تلبیس ۔ کبھی تہلیل لب بر گاہ تقدیس
سپاس و شکر ہو حمد و ثنا ہو ۔ ترا ہی ذکر بس صبح و مسا ہو
دلا بس کن ازین حرف و حکایات ۔ بسے صعب است تحصیل کمالات
سزاوار تقرب قدسیانند ۔ انیس محفل نوراند آنند
نصیب بندگان خاص باشد ۔ کہ ادنے پایہ اش اخلاص باشد
ہر آن کورا کہ چشمش گشت روشن ۔ چراغ معرفت شد جلوہ افگن
دل و جان محو او سر تا قدم شد ۔ زبان و گوش و از غیرش اصم شد
متانتش ساخت در کاشانہ چشم ۔ برون زد شکل خواب از خانہ چشم
زیادش کرد شیرین کام جانرا ۔ بزہر آلود لذات جہانرا

## مضمون مناجات حضرت سید الساجدین حضرت امام زین العابدین علیہ السلام

کس از روز ازل گر تا قیامت ۔ کند از جان و دل ویرا عبادت
نماید سر بدی طاعت بہر دم ۔ چہ طاعت مثل طاعات دو عالم
وگر از خوف خشمش چشم پر آب ۔ دہد صد موجہ عمان خونناب
مثال تیشہ گرد موئے مژگان ۔ برائے کندن کوہ و بیابان
بود با اینہمہ اوصاف کمتر ۔ نیارد شمہ از طاعات داور
ادائے بندگیہا کے توانی ۔ فزون تر وصف او از ہر چہ دانی

## مضمون حدیث شریف

ملائک گر وہے چند باشد ۔ بقید بندگی پابند باشد

ستادہ از ازل در طاعت او || بزیر افگندہ سر از ہیبت او

بلب تسبیح و تقدیس تعالےٰ || نظر نفگندہ تا اینددم بہ بالا

دہد چون حکم نافذ رب تنزیل || دہد صور قیامت را سرافیل

بیکایک چشم حیرت بین کشایند || قصور و عجز را حالی نمایند

چنین گویند از ان کی خداوند || نیاوردیم بجا طاعت دمی چند

فزون تر طاعت از وہم و گمان ست || برون از طاقت ما بندگان ست

بلند از ہر چہ ما دانیم آنے || تو ذات خویشتن را خویش دانی

## رجوع بمناجات از الحاح و زاری بدرگاہ مجیب الدعوات عز اسمہ و مغفرت خواستن و اعتراف گناہان خود نمودن

کہان ہے اے دل بی عقل و ناداں || لڑکپن کھو دیا کدہر آیا پریشان

بسر کی عمر غفلت مین سراسر || نکی کچھ فکر عقبے تونے دم بہر

نہ ہمدم داشتی آہ رسا را || نکردی یاد یکساعت قضا را

ندانستی کہ در دنیا اسیری || ندانستی الی اللہ مصیری

چل اب اے روسیہ تو سر جھکا کر || نقاب خاکساری ڈال منہ پر

اوٹھا دست دعا با آہ و زاری || کشادہ ہے درِ درگاہ باری

الٰہی انت مختار شکور || الٰہی انت ستار غفور

الٰہی قاضی الحاجات تو ہے || الٰہی سامع الاصوات تو ہے

نظر کر رحم کی اے کل کے غفار || مین ہون بندہ ترا یا رب گنہگار

تو ہے غفار کل ہے کردگارا || تری رحمت کا ہے مجکو سہارا

بغیر از تیرے اے رحمان میرے || نہ بخشیگا کوئی عصیان میرے

مین زندان مصیبت مین پڑا ہون || مین زنجیر بلا مین مبتلا ہون

شب و روز ہین سرگشتہ حیران
کبھی نالان کبھی سر در گریبان

سیہ بار جرم اور مین ناتوان ہون
یہ راہ دور اور مین بیجان ہون

نگر لا تقنطو سے باخبر ہون
تری رحمت کا طالب سر بسر ہون

برائے آہ و زاری یتیمان
برائے بیقراری یتیمان

برائے مبتلایان مصائب
اسیران جفاہا و نوائب

بحق بیکسی جان محبوس
بحق اضطراب طبع مایوس

ترحم بر من خستہ جگر کن
تلطف بر من شوریدہ سر کن

الٰہی درگذر زاعمال زشتم
مکن محجوب کار بد سرشتم

الٰہی درگہ تو بے نیاز است
الٰہی ذات تو بندہ نواز است

نگرداز درت محروم سائل
شود ہر گوہر مقصود حاصل

عطا از لطف خود کن مقصد من
برآور از ترحم مرصد من

بچا دنیائے پر جور و جفا سے
مجھے محفوظ رکھ اس بیوفا سے

مجھے دے لطف زہد و ترک دنیا
رہون پابند شرع و ورع و تقویٰ

مجھے تو معرفت اپنی عطا کر
فروغ قدس سے دل پر ضیا کر

رضا سے تیری دل آگاہ ہو جائے
محبت مین فنا فی اللہ ہو جائے

اسیر دام شیطانی ہون مین
حریص دولت فانی ہون مین

مجھے عرفان و علم باعمل ہو
نہ ہرگز دین مین میرے خلل ہو

## مناجات عربی از کلام حضرت امیر علیہ السلام

ألم تسمع بفضلك یا منائی
دُعاء من ضعیف ابتلائی

غریق فی بحور الغم حزناً
اسیر بالذنوب وبالخطائی

انادی بالتضرع کل یوم
مجدا بالتبتل والدعائی

وقد ضاقت علی الارض طرا — واهل الارض ما عرفوا دوائی

فخذ بیدی فانی مستجیر — لعفوک یا عظیم ویا رجائی

اتیتک باکیا فارحم بکائی — حیائی منک اکبر من خطائی

سابکی حسرتی و معافنا سکی — اذا لم یبق ومعی دمائی

جزای ان تعذبنی ولاکن — اعوذ بحسن عفوک من جزائی

ولی ھمٌ وانت الکشف ھمی — ولی داءٌ وانت دواءُ دائی

تفضل سیدی بالعفو عنی — فانی من بلاءٍ فی بلائی

## گوہر فشانی کلک جواہر سلک بمدحت گستری حضرت صاحب الامر علیہ الصلوٰۃ والسلام

الا کلک ہمایون فر اقبال — الا اے خسرو اقلیم اجلال

سریر سروری پر جلوہ گر ہو — فروغ رایت فتح و ظفر ہو

بنا مضمونکا تاج زرنگارے — معانی کا ہو جیش کامگارے

عیاں کر شوکت فرمان روائی — فصاحت کی دکھا کشور کشائی

جنود بیت آراستہ کر — لوائے فتح سے پیراستہ کر

اراکین بساط خوش بیانی — در و گوہر کرین نذر معانی

سواد لفظ ہو ظل کرامت — فروغ حرف ہو خورشید عظمت

اگر ہے خواہش تعریف سلطان — زبان کر فیض معنی سے زرافشان

بنا ہاتھونکو رشک ابر مدرار — مثال ابر نیسان ہو گہر بار

دکھا فیض شہنشاہی کا انداز — بنا عالم کو گنج گوہر راز

نہ ممکن گر عطوفت گستری ہو — تجھے دشوار ذرہ پروری ہو

تماشا دیکھ ظل داوری کا — فروغ فیض رحمت گستری کا

شرف اندوز قصر مدعا ہو — در سرداب پر توجیہ سا ہو

وہ در ہی قبلۂ ارباب حاجات / حریم کعبۂ اہل مرادات

وہ در ہے سجدہ گاہ سربلندان / بساط مہبط الطاف یزدان

وہ در ہے سایۂ فضل الٰہی / وہ در ہے تاج بخش فرق شاہی

وہ در ہے مورد الطاف باری / اوسی در پر ہے فیض عام جاری

وہ در دربار شاہان زمان ہے / وہ در دربار ہی گو ہر فشان ہے

وہ در امیدگاہ ہر بشر ہے / نہین اوس در پہ حرمان کا گذر ہے

سپہر فیض سطح آستان ہی / وہان ہر ذرہ مہر آسمان ہے

وہان سائل بکف رہتا ہی خورشید / لئی کشکول گدا ہے جام جمشید

مس خالص ہے گر امید عالم / تو وانکی خاک ہے اکسیر اعظم

وہان وہان سب قدوسیان ہین / ملایک جبہہ سا ہی آستان ہین

بیان کرتا ہون کسکا آستان ہی / زبان جسکی ثنا مین دُرفشان ہی

جناب مہدی ہادی دوران / امام و رہنمای جن و انسان

مددگار و معین ہے اوسکا جبرئیل / ہے جسپر سایہ گستر چتر تنزیل

اوسیکی سائیہ پا سے ہما کا / ہوا پایہ سعادت کا دوبالا

فرشتے جبہہ سا ہین اوسکے در کے / ملک ہین منتظر اوسکی نظر کے

جلو مین بیرق شوکت روان ہے / سم توسن ہلال فرو شان ہے

ادب سی مروحہ جنبان ملک ہین / پئی تسلیم خم ساتون فلک ہین

سلیمان سے فزون ہی شوکت و شان / کہ ہین جن و ملایک زیر فرمان

اوسہای تخت شاہ و شہریاری / خرامان رہتی ہی باد بہاری

یم عرفان کا ہی پاکیزہ گوہر / سپہر علم کا تابندہ اختر

وہی عالم مین ہی ظل الٰہی / اوسی پر ختم ہے عالم پناہی

وہ خود نام خدا نور خدا ہے
منور اوس سے سب ارض و سما ہے

جبین پر نور کا عالم ہے پیدا
ہوا ہے حسن یوسف جس پہ شیدا

سخاوت مین ہے وہ ابر گہربار
عطا مین صاف رشک بحر ذخار

اگر دست سخا کا عکس پڑ جائے
تو دامان صدف لبریز دریا ہی

وہ ہے خضر ہدایت بحر و بر مین
اوسی کا حکم ہے سب خشک و تر مین

ہوئی سرداب تک جسکی رسائی
فتوح غیبی حق ہاتھ آئے

جہان گلشن ہے وہ ہے ابر اکرام
صدف ہے خلق گوہر اوسکی انعام

الہی بخشی یہہ میری دعا ہے
ترے در پر یہہ میری التجا ہے

کہ جلدی ہو ظہور مہدی دین
مروج ہر جگہ ہو شرع و آئین

فروغ دین سے ہو آفاق معمور
جہان سے کفر کی ظلمت کرین دور

شعاع مہر ایمان ہر طرف ہو
ظلام ظلم و بدعت برطرف ہو

ہوا ویسکے فیض سے عالم پر انوار
جہان ہو سربسر سبز و گلزار

جو عدل اوس شاہ کا پرتو فگن ہو
تو خار و نیز رخ گل خندہ زن ہو

خدایا ہو ظہور فائض النور
کہ عالم عدل سے ہو جاوی معمور

وفور عدل سے مظلوم ہون شاد
ہو کفر و ظلم کی نابود بنیاد

عیان ہو ہر سے خورشید ایمان
بنے ہر ذرہ مہر علم و عرفان

رہے جب تک کہ دور چرخ دوار
رہے خورشید ایمان کی ضیا بار

جہانتک فیض حکم کن فکان ہو
فروغ مہر ایمان دامان ہو

ہو جب تک آبشار فیض جاری
عطا ہو مومنوں کو کامگاری

ہی جبتک دو سقف آسمانی
رہے سب اہل دین کو شادمانی

## اظہار سبب نظم و تالیف کتاب تجلیہ فصاحت آراستن

## دیگر سخن شیرین را در پیرایہ زینت برداشتن

دلا پھر سوے مطلب پھیر توسن
سبب نظم سخن کا کچھ ہو روشن

ہوے ہین علم سب کچھ تجھ سے پیدا
کیا ہے دخل ہر اک فن مین پیدا

جو کی ہے خدمت استاد کامل
ہوا ہے علم صرف ونحو حاصل

کہلے ہین علم منطق کے حقائق
ہوے حل علم حکمت کے دقائق

اوٹھایا حظ معانی و بیان سے
ہوا رطب اللسان اس داستانسے

پڑھے ہین کچھ سوا اسکے مسائل
ہوا معقول اور منقول حاصل

اصول و دین سے بھی ہین باخبر ہون
ریاضی سے بھی کچھ کچھ بہرہ ور ہون

مگر ہون مبتدی کامل نہین ہون
ولیکن مطلقا جاہل نہین ہون

ابھی ہے استفادہ اپنا معمول
ہمیشہ درس مین رہتا ہون مشغول

ہوا اسواسطے مین قصہ پرداز
کہ دیکھون خامۂ مشکین کا انداز

کرون اس فن مین بھی فہمن آزمائی
زبان سے کچھ کرون دستان سرائی

سوا اسکے بیان ہو کچھ عجائب
رہے حیرت مین جس سے ذہن صائب

کمند فکر کو میدان مین لاؤن
سمند طبع کو جولان مین لاؤن

پسند اہل دل ہو جس کا اسلوب
لطافت جسکی ہو خاطر کو مرغوب

فصاحت کا پلا ہی جام صافی
معانی کی کرونگا موشگافی

مین ہون مست شراب حب حیدر
نہین نار جہنم کا مجھے ڈر

کرون مستانہ وہ نغمہ سرائی
کہ ہووے مرغ سدرہ خوش نوائی

فصاحت سے لکھون مین وہ دقائق
کہ ہون ارباب معنے جنکی شائق

سنا کر حور کو مدہوش کردون
دل غلمان بھی بیہوش کردون

سنے گر عندلیب نغمہ پرداز
تو ہووے زمزمہ سنجی کا انداز

سنے طوطی جو میری خوش بیانی / تو اپنی بھول جاوے سب کہانی
رواں ہو وصف گلشن میں جو خامہ / تو ہو رشک ارم لکھوں وہ نامہ
وفور شوق نزہت سے گلستاں / گریباں چاک کر دے تا بداماں
تحیر سے گلوں کا رنگ فق ہو / ہر اک غنچہ کا سینہ سنکے شق ہو
رسد این نظم گر تا اہل عدناں / ہمیگویند کامی بد سخنداں
چہ گفتی وہ چہ این نظم گرامی / جزاک اللہ زہی شیریں کلامی
بہ بیب مرحبا خوش گفتۂ تو / نگفتی بلکہ گوہر سفتۂ تو
تعالی اللہ زہے گلدستۂ نور / بیا حسن جلوہ گاہ شعلۂ طور

## حکایت عاشق شدن شیخ بدنارف نیاز بر شمع روشن ماہ لقا دختر امیر اہل شہر

ورق خوانان اسرار بلاغت / خوش الحان عندلیبان فصاحت
سخن سنجان گلزار معانی / بیاں کرتے ہیں اب یوں نغمہ خوانی
کہ اک تھا زاہد و ورع میں طاق / صلاح و خیر میں مشہور آفاق
زمیں پر تھا بیاں خاکسارے / فلک پر شہرہ پرہیزگارے
فرشتے چومتے تھے ہاتھ اوسکے / ہمیشہ رحمت حق ساتھ اوسکے
رہا کرتا تھا مشغول عبادت / کیا کرتا تھا وہ نکو ریاضت
سرائے بیوفا دنیا کو جانا / کیا خلوت میں اوسنے آشیانہ
جہاں میں خار اوسے سیر چمن تھی / حنوط مردہ بوئے یاسمن تھی
ہوئی جب ایک مدت تب قضارا / ہوا اک کوچہ میں اوسکا گزارا
وہاں شیطاں کو سوجھا بہانا / ہوا منظور زاہد کو ستانا
عجب آیا نظر زاہد کو عالم / کہ ہے اک قصر مثل چرخ طارم
منقش از زینت سقف و دیوار / مرصع تخت و طاق زر طلا کار

بچھے تھے ہر طرف سب فرش زرین
درو نیر سائبان تھے جلوہ آگین

ہزارون قمقمہ و شیشہ آلات
کیے تھے زیب ایوان ملمعات

بچھا تھا سبز فرش سبزہ ہر جا
زمرد کا تھا تختہ وہان گویا

پڑا تھا ہر روش پر مشک اذفر
کہین پر زعفران و عود و عنبر

سہانا وقت تھا ٹھنڈی ہوا تھی
ہر اک سو صحن گلشن کی صدا تھی

عنادل شاخ گل پر نغمہ زن تھے
چہکتی طوطی شکر شکن تھے

عجب کوئل کی کوکو خوش ادا تھی
پپیہی کی صدا فرحت فزا تھی

کلاہ کج رکھے لالہ کھڑا تھا
زمین پر ہو کے غش سبزہ پڑا تھا

کبھی نرگس بھی اپنی بانکی چتون
سراپا دیکھتی تھی اپنا جوبن

نسیم صبح ہر جا جھومتی تھی
رخ گلبرگ ہر دم چومتی تھی

کہین تھا خندہ زن سوسن گلون سے
کسی جا ہم سخن تھا بلبلون سے

بلائین لین کبھی گلشن کی ڈالین
کبھی باہین گلے مین گل کی ڈالین

جو کھٹکا گل کی آنکھون مین کو خار
مغیلان کھینچ لایا اوسکو اکبار

یہ تھا نیرنگ گل کی انجمن مین
کیا دیوانہ بلبل کو چمن مین

پڑی نہرون پر تھی اک چادر نور
کہ ہووے چاندنی غیرت سے شبکور

ہر اک سو نازنین پیکر غزالان
خوشی سے تھے گلستان مین خرامان

صبا بھی جب روش پر رقص کرتی
تو خلعت چاندنی لیکر اوترتی

نگہبانی تھی سرو بوستان کی
کہ ہو باد صبا گلچین نہ یان کی

فلک سی ماہ کرتا تھا نظارے
پرندہ تا چمن مین پر نہ مارے

کمندین تھا لئی سنبل رسن ساز
کہ توڑے گل نہ کرنے پاے پرواز

ضرر دینے نہ پائے چشم گلچین
بنفشہ نے بنایا جبہ مشکین

جو تھی سنبل کی پیچان زلف یکسر
عنادل دیکھکر نغمہ زمانہ
جو دیکھا اسطرح گلشن کا انداز
وہان تھی اک پری رو حور سیما
سراپا نور وہ زہرہ جبین تھی
بہار حسن تھی ایسی دل آرام
سراپا حسن کی تھی ایک تصویر
سمن رو مہ جبین خورشید طلعت
فروزان شمع بزم دلربائی
وہ قد بوٹا سا رشک قد شمشاد
عجب جوڑیکی تھی بندش سراسر
ستم ایجاد تھی زلف چلیپا
غلط ہی رخ پہ تھی کہ زلف پیچان
درخشان مانگ رشک کہکشان تھی
جبین کو زرفشان ایسا کیا تھا
وہ دو ابرو ہلال عید قربان
سراسر چتونون اوسکے جادو
نظر آیا تھا نرگس کو جو دیدار
خدنگ صید افگن تھی وہ مژگان
نہایت خوشنما کانون مین تھی دُر
عجب زیبندہ اوسکانے تھی بندی

نگین ہل رہے تھے جھومرین سر کے اوپر
لگی کہنی محبت کا فسانہ
لچکنا شاخ جھولی اور صبا ناز
ہزارون خوبرو تھے جسپہ شیدا
نزاکت سے بھری وہ نازنین تھی
کہ بلبل کیطرح شیدا تھی گلفام
کہا حیرت مین جس سے کلک تقدیر
گریبان مطلع صبح قیامت
درخشان مہر سج خوش ادائی
ریاض ناز کا تھا سرو آزاد
بنفشہ کیطرح جعد معطر
بہار اندوز گیسوے سمن سا
ریاض حسن مین تھا سنبلستان
کہ ظلمت مین رہ روشن عیان تھی
خجل حسن ثریا ہوگیا تھا
کہ جیسے ماہ نو صدقے کیے جان
فسونگر نرگس پر سرمہ ہندو
فراق چشم سے اب تک ہے بیمار
کہ مرغ دل ہو جسسے خونین ہلاناز
کہ زہرہ مشتری کو تھا تحیر
سہیل و ماہ تھے وہ جسکے بندے

الف وحدت کا بینی سے عیان تہا ۔ کہ مثل اوسکا زمانے مین کہان تہا

نزاکت سے نہ تہا وہ مسکراتا ۔ کہ تہا انداز غنچو نکو سکہاتا

لب رنگین نہ تہے دو برگ گل تہے ۔ لبالب کیف سے دو جام مل تہے

درخشان گوہر نایاب دندان ۔ مسلسل لولو خوش آب دندان

لب شیرین سخن مین گرہ کہولے ۔ خجالت سے نہ غنچہ منہ سے بولے

جو کہایا پان اوس غنچہ دہن نے ۔ پیا خون جگر سارے چمن نے

ملے مسی جو وہ گلفام لب پر ۔ گل سوسن گرے غیرت سے کہلکر

مسی آلودہ لب پر رنگ لایا تہے ۔ دہنک سے خوشنما رنگ پان ہے

عجب ہے رنگ و بوسیب ذقن کا ۔ کہ جیسے حسن ہو سایے چمن کا

بہرا ہے نور سے چاہ زنخدان ۔ کہ حیران دیکہکر ہون اہل کنعان

فرشتے دیکہکر ہوتے تہے مبہوت ۔ گرے ہو اس چاہ مین ہاروت ماروت

صراحی تہی بلورین اوسکی گردن ۔ بیاض صبح صادق جس سے روشن

مصفا اوسکے بازو سیم سادہ ۔ معطر شاخ صندل سے زیادہ

چمن مین دیکہکر اوسکی کلائی ۔ نہ دم بہر شاخ گل کو پہر کلائی

وہ پستان اور وہ سینہ چشم بد دور ۔ سپہر حسن پر دو قبہ نور

شکم اوسکا تہا اک سرچشمہ نور ۔ لطافت سے حباب ناف معمور

صباحت کو جو دیکہے غور آکر ۔ تو مثل آئینہ ہو جائے ششدر

عیان ساق بلورین سے ہو گر نور ۔ تو چشم شمع کافوری ہو شبکور

پڑی تہی موتیو نکی پا مین پازیب ۔ درونکی آبرو دیتی اور تہا زیب

مرصع تخت پر وہ جلوہ گر تہی ۔ بہار بوستان پیش نظر تہی

مقرر تہا پیا اوس مہروکی خاطر ۔ کہ دس دینار دے جو ہوکے حاضر

دیا کچھ بھی نہ زاہد کو دکھائی
بڑھا آگے تو اوسنے موںہہ کی کھائی

تجلی طور کی سمجھا وہ رخسار
گرا غش کھا کے وہ بیچارہ ایکبار

صنم کو دیکھکر بھولا خدا کو
کیا سجدہ بت کافر ادا کو

کہا ابرو ہی یا کعبہ کی محراب
کہ ہیں یاں سرنگوں ہر شیخ و ہر شاب

نظر آیا عجب لطف اوس مکان کا
گیا دل سے مزا دو نوجہان کا

دل عابد نہایت بھر بھرا آیا
وہان سے خستہ دل اپنے گھر آیا

کہاں تھا پاس اوسکے مایۂ زر
مگر کچھ بیچ کر کچھ قرض لیکر

بہت تھا اوسکی الفت میں جو مضطر
گیا پاس اوسکے دس دینار لیکر

## در آمدن عابد بار رسا برای وصال در خلوت آن زن با حسن و جمال

قدم اپنا بڑھا کر اندر آیا
چمن میں بید مجنوں تھر تھرایا

صبا نے سب سے آگے بڑھکے روکا
روش پر اوسکو جاتے سوسن نے ٹوکا

مغیلاں کھینچتے تھے اوسکا دامن
کہ تجھکو خار دیگا دیکھ گلشن

ہنسی گل نرگسوں کی آنکھ ماری
حیا سے نکہت گلشن سدھاری

لگا غیرت سے سنبل پیچ کھانے
پیا خون جگر اپنا حنا نے

ہوا لالہ کی آنکھوں میں اندھیرا
حیا سے اپنا موںہہ سوسن نے پھیرا

لب جو سرو سکتے میں کھڑے تھے
سموم غم سے برگ گل پڑے تھے

تاسف کھا کے بلبل نعرہ زن تھی
جھکائے سر کو ہر شاخ چمن تھی

نگہ کا دیکھکر زاہد کو گھائل
پھڑکتے تھے زمین پر مرغ بسمل

چھپایا غنچوں نے موںہہ زیر دامن
کیا ہر گل نے چاک اپنا گریبان

گیا عابد نہ سمجھا کچھ اشارے
نہ بکتے چمن کے مرغ سارے

جہاں بیٹھی ہوئی تھی ماہ پیکر
وہاں عابد بھی بیٹھا پاس جاکر

## وقت شام آمدن بخانۂ آن بت رعنا و ترسیدن عابد از خوف خدا

تھا جب سیر کرکے مہر تابان — چھپر کھٹ مین ہوا سلیم کی پنہان
حجاب شب سے جب مستور نکلا — لیے ہاتھون مین شمع نور نکلا
خواصین شمع روشن کرکے لائین — ستارونکی طرح تابندہ آئین
کیا قندیلونکو روشن جو یکسر — ضیا سے تھی ہر اک ماہ منور
پرونکو کھول کر پروانہ چھایا — کہ ہوا پر سے پریونکا نہ سایا
ثوابت رہگئے سب آنکھہ کھولے — جو تھے سیارہ راہ سیر ہولے
رکھا ساقی نے شیشہ کو منگا کر — نزاکت سے اوٹھایا ہنسکے ساغر
صدا قلقل کے شیشہ نے سنائی — حیا سے آنکھہ ساغر نے چرائی
صراحی مین شراب ارغوانی — ہوئی غیرت کے مارے پانی پانی
کباب آتش پہ بوئے رشک کھا کی — جلے شعلے بھی یہ لذت اوٹھا کی
ہوا عابد بھی الفت سے مدہوش — حیا غیرت سے سرکی ہوکے خاموش
جلا کی شمع غم مین رشک کھا کو — چراغونکے دلوں سے نکلے شعلے
گئی بالکل بصارت روشنی کی — ہوئی شیشہ کو دھن سینہ زنی کی
جھکایا سرو نے شرما کے سر کو — صنوبر غم سے تھا پکڑے کمر کو
در و دیوار حیرت مین کھڑے تھے — الم سے خاک پر بستر پڑے تھے
ہوا سرگرم ہم آغوشی یار — ثریا ہاتھ دونون سوئے دلدار
یکایک ہو گئی تائید غفار — کہ چشم دل ہوئی غفلت سے بیدار
خدا کا خوف جو دل مین سمایا — تو مثل بید لرزان تھرتھرایا

## استفسار نمودن آن ماہ پیکر از حال آن پارسا و اظہار حسن و جمال خود بر آن و برخواستن عابد از آغوش آن دلربا

یہ حالت دیکھی جب اوس نازنین نے ۔ تو عابد سے کہا اوس مہ جبین نے
کہ اے خسر کس لئے رنج و تعب ہے ۔ پریشانی کا تیری کیا سبب ہے
قیامت کی مگر اس دم گھڑی ہے ۔ بدن مین تہرتہری تیرے پڑی ہے
ہوا کسواسطے رخ زرد و بتلا ۔ کلیجہ مین ہوا کیا ورد بتلا
بہری کیون آہ سوزان یہ جگر ہے ۔ بلا میرا ہی دل جسکو سپر ہے
جہا نمین خوبرو تو کوئی ہمسا ۔ ابہی تک تو نہو گا تو نے دیکھا
فدا ہی دل سے ہا ہمپر خلق ساری ۔ ہزارونکو تمنا ہے ہماری
کہ دیکھے اک نظر یہ ماہ پیکر ۔ تو ہو جاوے تسلی دلکو دم بہر
کوئی حیرت زدہ ہے مثل تصویر ۔ کوئی ہے مثل مجنون پا بزنجیر
کوئی فرہاد شیرین کے کمانسے ۔ ٹپکتا سر ہے سنگ آستانسے
کوئی تل دیکھکر سمجھا اوسے ہے ۔ وطن کے بدلے ابصحرا وطن ہے
کسی کو جان ہے اپنی فراموش ۔ کوئی جلتا ہے مثل شمع خاموش
کہین فرقت سے بلبل نعرہ زن ہے ۔ قبا سے سرخ ہو انکو کفن ہے
ہر اک طائر ہے پرسان فاختہ ہی ۔ کہان اوس سرو گلشن کا پتا ہے
لب جو گر کہین دیکھین نہ نہر مین ۔ یہ مضطر ہون کہ پانی ہو چلے زہر
نہ دیکھے گر ہمارا روے انور ۔ نہ اسجا سے ہٹے خورشید خاور
نہ گر شب کو مجھے محفل مین پایا ۔ تو آنسو شمع سوزان نے بہایا
ہم ایسے ماہ سے منہ موڑتا ہے ۔ اکیلا پا کے ہمکو چھوڑتا ہے
نہ ہم سا پائیگا معشوق گلفام ۔ سمن رو نسترن بو نازک اندام
ارے دیوانہ چل اب اس مکانسے ۔ چھپر کھٹ مین چلین ہو دین یہان
شراب وصل ہم تجھکو پلائین ۔ مزے حسن جوانی کے دکھائین

بجے محظوظ جبل شب بھر کرین ہم
ارے دنیا سرا ہے بیوفا ہے
کہا عابد نے سن ای ماہ پارا
بھلا پاتو نکی اب طاقت کہان ہے
کرون کیا دل نہین قابو مین اپنا
کلیجہ اپنا ہاتھون سے اوچھلتا
جگر تک آتش غم سے جلا ہے
مثال بید لرزہ ہے بدن کو
خزانی ہے غم کی باد گلشن
گھڑی ہین سوز مین شمعین ہمار
اک آفت آسمان سے گر رہی ہے
سمجھتی ہو کہین یہ مبتلا ہے
کبھی لیتے نہین ہم عشق کا نام
نہ ہم ہین عشق کی باتون سے آگاہ
نہ کچھ سیمین تنون سے ہے سروکار
ہمین الفت حسینونکی کہان ہے
زمانہ بین ہین ہم مشہور عابد
کیا طفلی سے ہمنی ورع و تقوے
کبھی ہمسے نہین ایسا ہوا ہے
ہمین شیطان نے دیکھا خار کھایا
نظر اسکا نہین خطل سے کچھ ہے

گل عشرت سے دامن کو بھرین ہم
یہی دو چار دن کا بس مزا ہے
نہین اسوقت کچھ زنہار چارا
میرے اعضا مین کب تاب و توان ہے
مین سمجھاتا ہون اپنے دلکو کتنا
بہت ٹالا مگر کب ہے سنبھلتا
دھوان سینہ سے دیکھو اٹھ رہا ہے
ہوئی ہے دیکھ لو وحشت جبین کو
ہر اک مرغ چمن کرتا ہے شیون
نظر کرتے ہین سب حیرت سے نارے
تنزل ہے قیامت کی گھڑی ہے
کبھی گیسون مین دل پھنسا ہے
نہین کچھ خوبرویون سے ہمین کام
نہ الفت ہے کسی سے ہمکو واللہ
ہمیشہ عشق سے رہتے ہین بیزار
مگر عشق خدا وند جہان ہے
کہا کرتے ہین ہمکو لوگ زاہد
ہوئی مدت کہ کی ہے ترک دنیا
ہمین حیرت ہے یہ کیا ماجرا ہے
تو باغ سبزہ اسنے دکھایا
نظر مین خوشنما کہانے سے ہم

جسے گل سمجھے جاتا خار نکلا
سمجھکر من اوٹھایا مار نکلا

چمن مین آگ کو گلنار سمجھے
مغیلان کو قدِ دلدار سمجھے

گلوئین سمجھے ہم خارونکو فرگاز
اسی اک خلش ہے دلمین نہاز

ہوئی ہر گل سے ہمکو شرمساری
خزان کو سمجھے ہم فصلِ بہاری

پڑا کسطرح کا گلشن سے پالا
ہوا ہے سرو بھی اک غم کا بھالا

برنگِ مار سنبل پیر لپٹا
مغیلان اک بلا کسطرح چمٹا

کیا پر داغ دل لالہ نے میرا
بنایا یخ جگر ژالہ نے میرا

جلایا شمع نے جلکر سراسر
اوٹھایا فرش نے دلتنگ ہوکر

تمہارے واسطے وقتِ خوشی ہے
ہمین گویا قیامت کی گھڑی ہے

جو واقف ہونگا مین اس واقعہ سے
جلادیگا خدا اک صاعقہ سے

نہایت سنکی روئی یہ دل افگار
کہا عابد سے اوسنے بادلِ زار

ترا کیا نام ہے رہتا کہان ہے
بتا بتلا ترا مسکن کہان ہے

جب اوس عابد کو بیہد وکر سنایا
تو اپنا نام اور مسکن بتایا

اوٹھا اور اوس چمن سے موہنہ کو موڑا
اتن تنہا وہان اوس گل کو چھوڑا

## پارسا شدن آن دلربا از خوف خدا و پشیمان شدن از کردہ خویش و روانہ شدن سوی عابد دلریش

فراقِ یار کا وقت زبون ہے
تو فرطِ غم سے خامہ سرنگون ہے

سوادِ ملک مین جو ہے تباہی
تو اشکِ کلک غم مین ہے سیاہی

گیا عابد جو گھر مین بادلِ زار
ہوئی وہ نازنین جینے سے بیزار

یہی نازک بدن بیتاب تو اپنی
کہ بار ہوگئی تھی اوسپر گرانی

پڑی تھی گرچہ فرشِ غم پہ بیمار
مگر جو نکی ہوئی غفلت سے ہشیار

خیال آیا کہ یہ ہو جائے عبرت
ہوا اپنے ارادے سے پشیمان
سب اوسکے عضو مین رعشہ پڑا تھا
میری عصیان مین گذری ہے جوانی
مجھے خوف خدا اصلا نہ آیا
زیادہ مجھکو ہے عابد سے لازم
ہوا پھر تو یہ حال اوس مہ لقا کا
ہوئی دنیا کی اوسکو تلخ نعمت
سحر سے شام تک صائم رہا کی
تلاوت مین کلام حق کی مشغول
جو گذرا اسطرح اوسکو زمانہ
ہوا پھر ولولہ شور جنون کا
جب آئے یاد اوسے کردار عابد
وطن کو چھوڑ کر وہ غیرت ماہ
بیابان کو چلی وہ خاک افشان
مصیبت راہ پھر اوسکے رہی ساتھ
کسی جا آبلہ چلنے مین ہوتا
کبھی جب اوسنے طے ساری منازل
صبا نے دی خبر آ کر چمن کی
نظر شہر سبا بد کو آیا
جو کی قسمت نے اوسکی رہنمائی

کیا عابد نے اکدن قصد صلت
سنا دل ہی مین اوسکے دل کا ارمان
برنگ بید وہ لرزان کھڑا تھا
کٹی افعال بد مین زندگانی
سواے لطف دنیا کچھ نہ پایا
کہ ہون افعال بد سے اپنا نادم
کہ ہر دم ذکر تھا لب پر خدا کا
فقط نان و نمک پر کی قناعت
عبادت کرتی تھی شب بھر خدا کی
رہا کرتی تھی یہ تھا اوسکا معمول
سنا پھر جوش وحشت کا ترانہ
اثر پیدا ہوا جب کی فسون کا
ہوئی پھر طالب دیدار عابد
ہوئی عازم سفر کی قصہ کوتاہ
ہوئی جو پائے گل یاد پریشان
فقط تھی بیکسی بگڑی ہوئی ساتھہ
کسی جا پاؤن مین اوسکے خار ٹوٹا
ہوا جب مطلب دل اوسکا حاصل
بجا لائی آرزو اوس گلبدن کی
خدا نے کوچہ جانا دکھایا
تو گھر عابد کے وہ القصہ آئی

## آمدن آن ماہ پیکر بر در خانہ آن پارسا و مردن عابد از خوف خدا و مایوس شدن آنماہ لقا

پکاری اے گل باغ جدائی
ارے ای دلربا یار ستمگار
نکل گہر سے ذرا تو دیکہہ آکر
پکاری اسطرح جب وہ پریچہر
کہا دل سے کہ یہ کس پر جفا ہے
کیا ہے مینے کسکو خانہ برباد
کیا کسکو اسیر جور مین نے
کسیکا غضب حق مجھے کیا ہے
چہڑایا گل سے کس بلبل کو مین نے
غرض نکلا تو دیکھا اک حسین ہے
ہوا ہے سرو قد جسکے خمیدہ
سراسر ہے بدن پر ناتوانے
پریشان چہرہ پر ہین موی کاکل
کہا یہ دیکھکر عابد نے یکبار
بتا تو کون ہے رہتی کہان ہے
سنا عابد سے اوس گل نے تو بولی
کہ تو اک روز میرے گہر گیا تہا
چلا آیا تو جب سے ای جفاکار
نقاب اوٹہا کے پہر اوسنی ناگاہ
بدل بخشندہ داغ جدائی
ارے او سنگدل عابد دل آزار
کہ کیا غم سے ترے ہے حال ابتر
تو عابد کانپ اوٹہا صورت مہ
یہ کسکا میرے ہاتہون خون ہوا ہے
کہ میرے گہر پہ ہے سرگرم فریاد
کیا کس پر نہ دل سے غور مین نے
کسیکو مینے کچہہ صدمہ دیا ہے
دیا ہے پیچ کس سنبل کو مینے
پریشان حال ہے اندوہگین
نہان شاخ صنوبر ہے خمیدہ
ہوا ہے رنگ گلگون زعفرانی
ہوا ہے چہرہ گرد آلود بالکل
یہان کیون آئی ہے باحالت زار
یہان کسواسطے گرم فغان ہے
کتاب عشق اوس بلبل نے کہولی
میری صورت پہ دل سے مبتلا تہا
ہوئی ہون بار فرقت سے نگونسار
نکل آیا حجاب ابر سے ماہ

نظر عابد نے کی جب اوسکے رخ پر — رہا آئینہ سا حیران و ششدر
وہ اسکو معصیت جو یاد آئی — تو منہ پر مردنی سی اوسکے چھائی
گرا اک نعرہ پھر کر وہ زمین پر — گئی روح رواں چرخ برین پر
ادہر تو لاش عابد کی پڑی تہی — ادہر سکتے مین یہ حیران کہڑی تہی

## ملامت و نصیحت بنفس خود کردن از حال زاہد عبرت گرفتن

کہا تب ایک العلم اب نکتہ رانی — یہین جاتی نقاد ار فانی
ذرا تو سوچ اب ای نفس نادان — تیری غفلت سے ہوئین سخت حیران
کیا عابد نے خوف حق سے جیسا — اسی کہتے ہین زہد اور اسکو تقوی
فراق عیش سمجہا وصل جانان — نہ آلودہ کیا عصیان سے دامان
اوسکی پیروی لازم ہے ای شوم — اطاعت سے خدا کی ہو نہ محروم
تجہے مرنیکی اپنے کچہہ خبر ہے — خدا کے خوف کا بہی کچہہ اثر ہے
مئے الفت سے تو رہتا ہے مدہوش — عروس عیش و عشرت سے ہے ہم آغوش
ہوا ہے بادۂ نخوت سے سرشار — نہین ہوتا کسی صورت سے ہشیار
سدا ہے ہمکنار یار گلفام — نہین کچہہ سوچتا آغاز و انجام
ہمیشہ خواب غفلت مین ہے بیہوش — خدا کی یاد ہے دل سے فراموش
اگر تو دیدۂ دل سے نظر کر — تو حال دنیوی ظاہر ہو تجہپر
جو ہین دنیای فانی کے نفاسات — او بہین مین منحصر ہین تیری لذات
حلاوت بخش جان شہد مگس ہے — مگس کا تہوک وہ ای بوالہوس ہے
حریر ریشمی جسکو ہے سمجہا — وہ ہے فضلہ لعابی اک کرم کا
ہے سنجاب و سمور ای زشت کردار — فقط اک پوست حیوان مردار
ہے خون ناف آہو مشک اذفر — بقولی فضلۂ حیوان ہے عنبر

یہی خوشبو ہے تیری روح پرور
وصال دلربا ہے جو ترا اولی
مقامات نجاست کی ملاقات
تری خلقت نجس سے اور دنی ہے
ہوا جب لطفہ تو آب منی تھا
پڑے جب تک نہ فضلہ اور نجاست
وہی غلہ ہے ماکولات انسان
غذائے گوشت ہے تازہ شکم ہے
فقط اک نفس کے خاطر یہ آزار
ذرا تو چشم بینا کھول غافل
بنا کیا گوشت نے زور آوری دے
مزعفر نے کیا ہے زرد رخسار
ہوئی کیا نعمتوں سے طاقت افزا
ہوا ان نعمتوں سے حال بیمار
ہزاروں من اگر ہو پخت کھاتا
شکایت درد سر کی دمبدم ہے
ہمیشہ رہتی ہی فکر مداوا
حیات و صحت و قوت ہے محدود
نقاہت کا نزاکت رکھ دیا نام
وہ حقہ کوئی لوٹا اوٹھا دے

مشام جاں کو کرتی ہے معطر
وہ ہے صرف التقا ہی مخرج بول
ترے نزدیک ہیں پاکیزہ ذات
تو خود اک قطرۂ آب منی ہے
تو پھر دعوی ہے کیوں پاکی منی کا
نہیں نشو و نما پاتی زراعت
غرض ہے فضلہ قوت و قوت جان
بنا ہے گور حیوان پاک شکم ہے
ہزاروں ذبح تو کرتا ہے جاندار
یہ حلوائے شیطانی پہ مائل
توانائی کے بدلے لاغری دی
دیئے ہیں زیر بریانی نے آزار
کیا بد ہضمیوں نے مثل مجنون
کہ اک پھلکا بھی اب کھانا ہے دشوار
نہیں ممکن سوا اک لقمہ کھانا
کبھی نفخ اور کبھی درد شکم ہے
بنا ہے تختۂ مشق اطبا
بھلا کون اوسکو کر سکتا ہے افزود
پڑا رہتا ہے یا کرتا ہے آرام
کھلاوے پان اور پانی پلادے
تو صورت خوشنما اوسکو نظر آئی

کوئی بھی کرے پاؤن دبانے
تجھے ہیگا ورنہ شکل عبا کا
سبھی ہین قوت و نعمت کے آثار
تنعمت اور حلاوت مین ہر اک ہو
نجیریون پر بھی عبرت سی نظر کر
سدا ہین تندرست و زور آور
یہ دیکھو قدرت خالق کے آثار
بدون آبیاری سبز و ترین
درختان گلستان ناتوان ہین
نہین کچھ آبیاری سی اثر ہی
ہزارون سال گئے ہین نخل صحرا
غریبون مین ہزارون ہین معمر
جو تجھکو سندس و دیبا ہی مرغوب
حریر ریشمی مین کیا اثر ہے
سوئی اطلس سے کیا آسایش تن
ہے جسکی خلعت رنگین و زرین
حفاظت تن کی کیا کرتا ہی خلعت
ہزارون طاقہ اطلس کے ہون موجود
جو دو گز زندگی مین ستر تن ہی
عمارات رفیعہ اور طلا کار
تجھے کیا گر وہ قصر دلکشا ہے

نہالی بھی کہے تب نیند آوے
لگا دے تکمہ بھی کوئی قبا کا
ہوے ہین دست و پا سب ہی بیکار
فقط وہمی قیاسی ادعا ہے
کہ دانا خشک ہے جنکو میسر
غمونکا بوجھ لیجاتے ہین سر پر
کہ صحرا مین ہین جتنے نخل و اشجار
تنومند و بلند و بار ور ہین
محافظ جنکے صد ہا باغبان ہین
مگر پژمردہ ہر نخل و شجر ہے
گلستان مین کوئی ایسا ہو گا
امیرون مین کبیر السن ہین کمتر
لباس اطلس و مخمل ہی مطلوب
گزی گاڑھے مین کیا تجھکو ضرر ہی
فقط وہمی ہی اک آرایش تن
بناتا وسن تو یا مرغ زرین
مگر تو اوسکی کرتا ہی حفاظت
نہین جامہ ترا دو گز سے افزود
وہی بعد از فنا دو گز کفن ہی
حقیقت مین ہین سب بے سود بیکار
رفیع و زر نگار و خوشنما ہے

برائے نام ہی عمدہ عمارت
نہ رفعت سے ہی طول عمر فانی
تجھے ملتا ہی جتنا اوسمیں آرام
بڑہی اوسکی نہ کچھ عزت نہ حرمت
بناسوتا ہی تو جسمیں مکانمیں
وہ سارا قصر کیا دیتا ہی آرام
اسی مقدار ہی دراصل مسکن
وہ ہی ایک جائے تنگ و تیرہ و تار
کہاں اوسمیں رواق و غرفہ و بام
ہزاروں ہیں در دولت پہ خدام
نہ دے سکتے ہیں طاقت جسم و جانکو
مرض ہو ضعف ہو یا وقت پیری
نہ تجھسے دور کر سکتے ہیں آفت
فقط ہی وہم ہم فرمانروا ہیں
وہ سب کہاں ہیں تیرا دولت و مال
ہو مدفون سیم و زر یا لعل و گوہر
نہیں کچھ کام آتا حشمت و مال
شباب عمر و پیری ہے مقدر
برای نام ہی نعمت جہان کی
سراسر کربت و رنج و عنا ہے
بتا پہر کون شے دنیا کی ہی خوب

نہ طاقت اوس سے ملتی ہی نہ راحت
نہ وسعت سے بقائے زندگانی
اوسی راحت میں ہیں فرش و خدام
ہوئی افزوں شہی کیا شان و شوکت
رواق و بام و صحن و سایبان نیز
فقط دو گز کی جا سے تجھکو ہی کام
اسی مقدار ہوگا تیرا مدفن
فراش خاک جائے کژدم و مار
کہ راحت سے کری تو اوسمیں آرام
بتا کیا تجھکو دیتے ہیں آرام
نہ کر کم کر سکتے ہیں آفات جانکو
وہ کر سکتے ہیں کسمیں دستگیری
نہ جسم و جانکو دے سکتے ہیں صحت
ہزاروں خادمان با وفا ہیں
فقط تو وزن کشتی ہی یا کہ بقال
سفال و سنگ سے بھی ہی وہ بدتر
مدد کرتا نہیں کچھ جاہ و اقبال
مرض اور ضعف و صحت سے ہی مضر
مگر دراصل ہی کلفت جہانکی
وبال زیست ہی آخر فنا ہی
دل و جانسے ہوئی تجھکو جو مرغوب

عروس دولت دنیا ہی مردار | زن شوہر کش و مکار و خونخوار
محبت اوس سے بیوفا سے یا وفا ہی | دل و جان سے غنا و سیر قلبی
خباثت سی بہری دنیا ی دون ہی | ہر ایک لذت دنی ہی اور زبون ہی
خسیس و گندہ لذات جہان ہے | نفیس و عمدہ تر لذت کہان ہی
مگر تو خفتہ خوار اے بوالہوس ہی | ہر ایک لذت خبیث اور تو مگس ہی
اگر تو چشم حق بین سے نظر کر | مگس اور پشہ بہی تجہسے ہی بہتر
بیان یاد آئی مجکو اک روایت | روایت ہی پشہ وار حکایت

## حکایت پشہ با جناب باری عز اسمہ و احتشام قصہ

سنو یہ داستان حیرت انگیز | سراسر جسکا مضمون ہی دل آویز
کہ دنیا خلق کی جب دم خدا نے | کیا پشہ کو پیدا کبریا نے
ہوا اوسدم یہ حکم ایزد پاک | کہ تو کر سیر فیما تحت افلاک
بنایا ہے کیا کیا دیکہہ جاکر | بیان کر حال دنیا ہمسے آکر
کیا آفاق پر پشہ نے پرواز | نگہہ کرتا چلا مانند شہباز
پہر آیا جب دیکہکر وہ دور اندیش | تو کی یہ عرض آکر بی کم و بیش
کہ اے نقاش لوح کون و امکان | تری صنعت کا دیکہا ہی میدان
کرون لاکہون برس گر کوہ گردی | قیامت تک کرون صحرا نوردی
کرون گر مین افق سی تا افق طی | نہین ممکن کہ دیکہون جو ہی ہر شی
جو دیکہا ہی اوسی مین ہو گئین حیران | خرد سے فکر مین اوسکی پریشان
تری حمد و ثنا کیونکر ادا ہو | رہا ہین جب نہ طاقت تو کیا ہو
تو ہی عالم جو تیری قدرتین ہین | تیری خلقت مین کیا کیا حکمتین ہین
مجہے ہستی مین تو لایا عدم سے | کیا پیدا مجہے اپنے کرم سے

مقابل فیل کے ہے میری خلقت — تجھے ہی دی ہو تو نے اوسکی ہیئت
زیادہ اوس سے تو نے پر لگائے — تری رحمت سے یہ انعام پائے
مگر ہے سو گیا مین بار الہا — تری قدرتکا یہی کھیل دیکھا
زمین کا ہے کرہ پانی کے اوپر — پہاڑ و بکڑے ہین اوسپہ لنگر
کئی ہین منفجر اسکی انہار — لٹکتے ہین ہر اک سو سبز اشجار
دُر و مرجان سے بحر آراستہ ہے — جواہر سے زمین پیراستہ ہے
کسی جا سیم و زر کے ہین خزینے — کہین ہین لعل و گوہر کے دفینے
زمین مین تخم تخمون مین شجر ہین — شجر مین پھول پھولونمین ثمر ہین
کیا ہے آسمان تارونسے روشن — بھرا ہے نور سے تارونکا دامن
سوا اسکے ہزارون صنعتین ہین — ہر اک شے مین ہزارون حکمتین ہین
یہ جب دم عرض اوسنے کی خدا سے — ندا آئی جناب کبریا سے
کہ دنیا بیچتے ہین مول لے لے — عوض مین اوسکے قیمت ہمکو دیدے
یہ اوسنے عرض کی حق سے دوبارا — میرے کیا پاس ہے پروردگارا
حقیقت کیا میری جو مول لو تمہین — تجھے قیمت مین کیا دنیا کی دون مین
یم رحمت کو حقکی جوش آیا — حجاب قدس سے اوسدم سنایا
اگر پردے ہین اے نیک کردار — کہ ہین دنیا و مافیہا کا مختار
زمین بخشین عوض مین تیری پر کے — خزانہ دین تجھے لعل و گہر کے
ہوا وہ غرق دریائے تفکر — لگا کرنے وہ تحقیق و تدبیر
بہت کی اپنے دلمین جبکہ تحقیق — تو آ کر عرض کی یہ بعد تدقیق
کہ دنیا کی نہین قیمت ہے اک پر — مرا پر ہے ہزارون درجہ بہتر
ہے اسکے عیش مین ناپائداری — ہزارون اسمین ہین ایذا و خواری

## در بیان سوانح سپہر کج رفتار و قبائح دنیای ناپائیدار کہ چشم بستگان خواب غفلت و نادانی را بیدار و سیہ مستان بادۂ لذات را ہوشیار گرداند

قلم بان قدر عصا کو علم کر ‌ ‌ ذرا تیغ زبان کو برق دم کر

بس اب ہشیار ہو جا ای سیہ مست ‌ ‌ متاع دار غم سے ہو سبکدست

جہاد معنوی مین ہو قدم زن ‌ ‌ کہ ہے یہ نفس سرکش سخت دشمن

سواد نوک ہو وہ پند عاقل ‌ ‌ نہین جو تو تباہی چشم غافل

کہانتک بیخودی ای نفس ناپاک ‌ ‌ یہہ دنیا ہے فقط بازیچۂ خاک

کوئی آغوش دلبر مین ہے مدہوش ‌ ‌ کنار قبر سے کوئی ہم آغوش

کوئی حاکم ہے امصار و مدن کا ‌ ‌ کوئی محتاج ہے گور و کفن کا

کہین ہے ساز و برگ غسل صحت ‌ ‌ کہین ہے غسل میت کی مصیبت

کسی کی بزم مین ہے شادمانی ‌ ‌ مکان مین ہے کسیکے نوحہ خوانی

کسی جا تخت و کاخ خوشنما ہے ‌ ‌ کہین تابوت اور ماتم سرا ہے

کوئی کرتا ہے ہاتھون کو حنا بند ‌ ‌ حنوط مردہ مین ہے کوئی پابند

کسیکی واسطے دفن و کفن ہے ‌ ‌ کوئی تن طعمۂ زاغ و زغن ہے

کسیکی عطر اعضا مین ملا ہے ‌ ‌ کسی کا جسم مٹی مین ملا ہے

کوئی صہبائے عشرت سے ہے مخمور ‌ ‌ کوئی ہے زہر غم سے زندہ در گور

کوئی بے جستجو کے زر لٹاے ‌ ‌ کوئی کوشش سے بھی اک جو نپائے

کسی کا قصر زرین ہے نشیمن ‌ ‌ شکستہ ہے کسی بیکس کا مدفن

شہانی ایک کے تن مین قبا ہے ‌ ‌ کہین خاکستری تن پر ردا ہے

کسی کا فرش ہے دیبا و کمخواب ‌ ‌ کوئی کرتا ہے فرش خاک پر خواب

کسیکو مسند مخمل سے ہے کام ‌ ‌ کسیکو سنگریزون پر ہے آرام

کوئی ہے زندگی سے اپنی خورسند ۔ کوئی اپنی اجل کا آرزومند
کوئی کرتا ہے سیر باغ و گلزار ۔ کسیکی آنکھ مین گلزار ہے خار
کوئی ہے صحن گلشن مین خرامان ۔ کوئی ہے چھانتا خاک بیابان
کوئی ہے عیش اور عشرت سے دلشاد ۔ کوئی کرتا ہے غم سے آہ و فریاد
کوئی وارفتہ عیش و غنا ہے ۔ کوئی دل تفتہ فقر و فنا ہے
کسیکی گود مین دولہا ہے خورسند ۔ کسیکی گود مین ہے لاش فرزند
کوئی تخت عروسی پر ہے دلشاد ۔ کوئی تابوت پر کرتا ہے فریاد
کوئی ہے خرمی سے قہقہہ زن ۔ کسی کا آنسوؤن سے تر ہے دامن
نہین اسپر ہی اس دنیا مین آرام ۔ نہ چھوڑا کامگار اسنے نہ ناکام
پلایا اسنے سبکو زہر قاتل ۔ چہ نادان و چہ ہوشیار و چہ غافل
رہا آسودہ دل کون اس مکان مین ۔ ملا آرام کسکو اس جہان مین
کہان ہے کیقباد و قیصر روم ۔ گئی عیش و طرب سے ہوکے محروم
نہ کیکاؤس نے بھی پایا آرام ۔ گئے اسفندیار و زال و بہرام
ارم کے باغ کی حسرت مین شداد ۔ ہوا کس طرح سے آخر کو برباد
سکندر کے نہ لشکر کام آیا ۔ سبھون نے خاک مین آرام پایا
بڑی رستم کی تھی زور آزمائی ۔ اجل سے کچھ نہ طاقت کام آئی
ہوا سہراب کا آخر کو کیا حال ۔ کیا سر چھوکر تو نسے سب پامال
ہوا افراسیاب الیاد لاور ۔ اجل کی تیغ سے اکدم مین بے سر
کہان ہین وہ مکان و قصر و ایوان ۔ سر پر آرا تھے جنمین شاہ و سلطان
جہان پر فرش زرین تھے بچھائے ۔ وہان اب انکو اب خوف آئے
جہان رہتا تھا اکثر مجمع ناس ۔ وہان جانے مین اب آتا ہے وسواس

جہان رہتی تھی روشن شمع کافور — وہان ہی مثل شب ظلمت سی دیجور

جہان رہتی تھی شہزادی وہ باہنر — وہان بلبلین رہا کرتی ہین آکر

جہان رہتا تھا سامان شہانہ — وہان اب بوم کا ہی آشیانہ

جہان تہا بادشہ کا خاص مسکن — وہان زاغ و زغن کا ہی نشیمن

جہان تہی سرو قامت یاسمن بو — وہان پر فاختہ کرتی ہی کوکو

جہان پر رقص کرتی تہی سمن بر — اوڑا کرتے ہین اب وہان چغد [illegible]

جہان جلتی تھی شمع جلوہ افروز — وہان کرتی ہی قمری آہ دلسوز

گلستان جب وہ کیا فرحت فزا تہا — وہ اکدم مین وہ دشت بلا تہا

گہر و ہنستی تہی جب تو رشک شمشاد — صنوبر اب وہان کرتا ہی فریاد

جہان تہی لطف سی چشمونکو حیرت — وہان کہڑی ہی نرگس چشم حسرت

عجب تہا گلستان کا جب تو عالم — ہوا اب نخل ہر اک نخل ماتم

جہان تہی نازنین پیکر خرامان — وہان پہرتی ہی اب باد پریشان

جہان تہی خیمہ زرتار برپا — وہان ہین ٹیکرے مٹی کی ہر جا

جہان تہا شادی و عشرتکا سامان — وہ مثل دشت پر وحشت ہی ویران

نہ کوئی لیگیا وہ حشمت و مال — گئے ہمراہ لیکن اونکی اعمال

## گذشتن حضرت امیر المومنین علیہ السلام بر گورستان مسلمین و بیان فرمودن سوانح دنیای ناپائدار و عرض کردن اموات احوال عالم برزخ را بخدمت حیدر کرار علیہ الصلوٰۃ والسلام

کتابون مین ہی یہ مضمون مسطور — خلاصہ اوسکا یون ہوتا ہی مذکور

کہ اکدن شہریار ملک ناسوت — سخن سنج کنوز سر لاہوت

شہ عیسیٰ نفس جان بخش اموات — بحکم پاک خلاق السموات

مجسم قدرت بیچون داور — امیر المومنین نفس پیمبر

بسان آب نہر زندگانی — مثال نور روحی آسمانی

سوئی گور غریبان آپ آئے — عطا کرنے شرف تشریف لائے

کیا ہر ذرہ عکس رخ سے روشن — ہوا وہ دشت رشک دشت ایمن

ملائک بہر استقبال آئے — فرشتون نے زمین پر پر بچھائے

قبور مومنین پر آئے حضرت — ندا فرمائی سے اے اہل غربت

سلام خالق داور سے تم پر — کہو کیا حال ہے مرقد کے اندر

ندا آئی کہ شاہ عرش تعظیم — ہماری آپکی خدمت مین تسلیم

زہے عز و نصیب خاکساران — کہ آیا آپ سا عیسی دوران

ہمارے آج جاگے بخت خفتہ — ہوئے غنچہ دلونکے سب شگفتہ

کیا شاہا ہمین تو نے سرافراز — ہوئی ہم عالم برزخ مین ممتاز

تمہارا برکت سے اجر اہل ایمان — ہوا کمتر عذاب اہل عصیان

تیرا احسان ہے اے سلطان ذیشان — ہمارے جسم و جان مان باپ قربان

یہی ہے اسوقت ہم سب کی تمنا — بیان فرمائے حالات دنیا

ہوئے اسطرح سے حضرت گہربار — کہ اے دل تفتگان دار غدار

بنائے تم نے جو عالی نشیمن — تمہارے ہے اب وہان تھے جہین دشمن

کئے جو قصر عالیشان بنیاد — ہوئے ہیں فنا سے سب وہ ویران

بلندی جسکی تا کاخ سما تھی — کمند فکر جسپر نارسا تھی

ہوا ہی اوسکے کنگور و نکا جہان — کہ زیر پا ہین اک عالم کی پامال

جہان تھے فرش کمخواب و مشجر — وہان خاک پریشان کا ہے بستر

جہان لٹکائے تھے فانوس و قندیل — وہان رہتے ہین خفاش و ابابیل

منقش سیم و زر سے تھی جو دیوار — کیا طول امل نے اوسکو مسمار
گئے تم چھوڑکر جو کچھہ زر و سیم — کیا سب وارثون نے اوسکو تقسیم
کیا صرف ایک نے رقص و غنا مین — لٹایا ایک نے راہ خدا مین
رضائی حق مین جسنے زر لٹایا — رہی محروم تم اجر اوسنے پایا
کیا جسنے کہ صرف عیش و عشرت — ہوئی تمکو بڑی اوسمین ندامت
اگر اوس سے ہوا ہے وہ گنہگار — شراکت سی ہوئے تم بھی زیانکار
رہا لاکھون طرحکا دل مین ارمان — نہ دنیا ہاتھہ آئی اور نہ ایمان
تمہاری وہ زنان حور پیکر — فدا کرتے تھے اپنی جان جنپر
وہ ہین رات دن غیرونسے ہمدوش — ہمیشہ ہین رقیبون سے ہم آغوش
نہین بالکل تمہاری اب اونہین یاد — ہوے گویا وہین تم اونکے برباد
نہ کی جی بھر کے تمپر آہ و زاری — نہ کی ایکسال کی بھی انتظاری
ہوئین پھر گرم سیر باغ گلشن — کیا زیور پہنی سب زیبائش تن
تمہارے تھے جو وہ فرزند دلبند — کہ تم دیدار سے تھے جنکے خورسند
کنار ناز مین تھا جنکو پالا — کبھی شب کو نہ تھا گھرسے نکالا
کبھی کرتے نہ تھے خاطر شکستہ — کھڑے رہتے تھے خادم دستبستہ
نہ تھا غم اونکا خاطر کو گوارا — نہ تمکو تھا رضاجوئی سے چارا
وہ مرنے سے تمہارے بے پدر ہین — فلک کی دشمنی سے دربدر ہین
مسلط اونپہ ہین اعدا تمہارے — سراسیمہ ہین وہ آفت کے مارے
کہین ملتا نہین اب اونکو آرام — سدا اب نالہ و زاری سے ہے کام
کہو اب تم خبر اے اہل غربت — تمہارے حال کی کیا ہے حقیقت
یہ باتین سنکے رو کر خوب اموات — کہا ہمپر یہان گذرے یہ حالات

ہمارا تن جو رہتا تھا معطر — ہوا وہ جیفہ ناپاک و بدتر
رہی جسپر سدا اطلس کی پوشاک — ملی اوسکو لحد مین چادر خاک
ہوی سب خاک اب سر ہی نہ تن ہی — نہ باقی اب کوئی تار کفن ہی
وہ تھین زلفین جو رشک سنبلستان — ہوئین وہ خاک مین بالکل پریشان
وہ قامت غیرت نوخیز شمشاد — ہوئی گہل گہل کے اوسکی خاک برباد
جو رخسار تھے رشک غیرت گل — ملی وہ خاک مین بہہ بہکے بالکل
کوئی مفصل نہ کوئی استخوان ہی — کسیکا بہی نہین باقی نشان ہی
یہ حیرت ہی کہان ہین اور کہان تھے — ہمارا تہا نشان یا بے نشان تھے
فراش خاک ہوا اور تکیہ سنگ — لحد تاریک ہوا اور جا بہت تنگ
نہ بیٹا اور نہ بہائی کام آیا — نہ اپنے مال و زر سے نفع پایا
کیا تھا صرف جو نام خدا پر — وہی ہمکو ملا عقبے مین آکر
رہی باقی وہان جو کچھہ کہ دولت — ہوئی اوس سے یہان ہمکو ندامت
گرہ ہین اپنے اعمالون مین اب ہم — امید رحمت خالق ہے ہر دم

## بیان آمدن حضرت عزرائیل بحکم رب الجلیل برای قبض روح انسان و مہلت طلبیدن از ان حضرت و منتظر آمدن اولاد و اعمال و دولت

تسلی بخش طبع حرص ناکان — دوا اے درد زخم سینہ چاکان
روایت اک یہان ہوتی ہی مرقوم — فقط ہی ماحصل اسکا یہ منظوم
کہ جب صرصر باد خزانے — کرے تاراج باغ زندگانی
لبالب زندگی کا جام ہو جاے — غزال جان اجل کا رام ہو جاے
کمند غرہ ہو طوق گردن — اوجاڑے مرغ روح اپنا نشیمن

چلے سوداگر جان ہو کے رخصت
نکلے سے ہو صدائے کوس رحلت

بدن کے دست و پا ہر سو کشان ہون
فراق جان سے اعضا نیم جان ہون

نہ طاقت جسم مین ہو اور نہ کچھ ہوش
عزیز و دوست کا ہو زیب آغوش

کوئی رووے کوئی ہووے مگس ران
کوئی حسرت سے دیکھے اوسکو حیران

کوئی مشغول ہو ہر دم دعا مین
کوئی مصروف ہو ہر دم دوا مین

زن و فرزند ہون یکسو خروشان
عزیز و آشنا یکسمت جوشان

غم فرزند سے باپ اور مادر
در و دیوار سے ٹکراتے ہون سر

اجل کے ہاتھ سے وہ نیمجان ہون
نہ اوسکے واسطے جای امان ہو

تو عزرائیل پھر تشریف لائین +
پیام قبض روح اوسکو سنائین

کہین بس رہ چکا دنیا مین غافل
کوئی غفلتمین یون رہتا ہی عاقل

نکی تو نے خدا کی کچھ عبادت
رہا تا مرگ تو یون صرف غفلت

اری سوداگری کو وہان سے آیا
یہان یون نقد دل تو نے گنوایا

رہا صہبائے عشرت سے یہان مست
وہان تو یون چلا ہو کر تہیدست

بہت ہی دور راہ دار عقبے
لیا کیا زاد راہ تو نے یہ تبلا +

ارے یہ گھر تہا یہ تو سرا تھی
وہان کیواسطے کچھ فکر کیا کی

ارے غافل یہ دار بیوفا ہے
نہین دار البقا دار فنا ہے

غم بیداد درد کا اپنے نہ درمان
کیا تو نے نہ گھر کا کچھ بھی سامان

تجھے دو دن کی مشکل تھی اذیت
اوٹھا سکتا نہ تھا اکدم مصیبت

وہان ہوگا عذاب حق جو تجھپر
کہان تو بھاگ کر جائیگا مضطر

دم آخر سے لیکر تا قیامت
پڑینگی سیکڑون تجھپر مصیبت

جہنم کے فرشتے برق کردار
لیے ہاتھون مین سب گرز شرربار

کرینگے تجہپہ حرب اپنے سارے
ترے گم ہوش ہونگے ڈر کے مارے

یہان اطلس تلک تہا بار اندام
وہان آتش مین ہو گا کیونکر آرام

ہوی روز جزا کی کچھہ نہ پروا
یہان کہایا کیا تو نان و حلوا

تجہے ہوگا عجب سا قحط پیدا
ملیگا پیپ لوہو کا جسے پیدا

یہان ہین شعلہ وش تجھسے ہم آغوش
وہان آتش کے کندی ہونگے ہمدوش

یہان ہو مسند زرتار کمخاب +
کرے گا آگ پر کیونکر وہان خواب

لٹایا زر یہان رقص و غنا مین
وہان لوٹیگا خود تحت الثری مین

چلو بس ہو چکا دنیا کا ارمان
کرو چلنے کا اب تم اپنی سامان

گہی اسطرح سے وہ ہو کے ناچار
کہ سن اے خاصۂ درگاہ قہار

عطا اک سال بہر کی مجکو مہلت
کرون دل کہولکر حقکی عبادت

خدا کے ذکر سے رکہونگا اب کام
نہ لونگا عیش و عشرت کا کبہی نام

کہے وہ قابض ارواح عالم
کہ اب چلنا رکہو اپنا مقدم

بہلا اک سال کی مہلت کہان ہی
تجہو اس امر کا بیجا گمان ہے

کرے تب عرض وہ بیچارہ سنکر
کہ اے فرمان دہ اے حکم داور

مہینا بہر کی مجہسے دست بردار
کرون مین طاعت خلاق داور

مین عقبے کے لیے کچھہ زاد لیلون
خدا کو اسطرح کیا منہ دیکہاؤن

کہین اسطرح عزرائیل ارشاد
دم آخر تجہے آیا خدا یاد

مہینہ ایک کیا صدہا مہینے
گئے گذرے کیا کیا اوسمین تونے

یہ سنکر تب کرے الحاح و زاری
کہے با انکسار و اشکباری

کہ اک دنکے لیے دو مجکو مہلت
کرون سب وارثون کو مین وصیت

میری دولت لٹائین مومنین پر
صلوات و صوم کو دین مال اور زر

زکوۃ و خمس و حج وغیرہ بالکل
سبھی سنکر وہ سطیع حکم قہار
کہ گذرے دن بہت دار فنا مین
نماز و حج نہ کچھہ بھی یاد آیا
بحسرت تب کہی وہ ہو کے مضطر
ذرا مین دیکھہ لون فرزند و مادر
میسر پھر کہان اب ہوگا دیدار
کرون توبہ مین عصیان و خطا سے
وہ قابض سنکے ہوا ز بس غضبناک
ہزارون ہو چکین گھڑیان حیاتین
قیامت تک تجھے جینے کی تھی آس
نہین اب حکم جینے کا زیادہ
قبول توبہ کا ہے وہم بیجا
ہو شدت نزع کی جب لاحق حال
کہی تب مال سے باچشم گریان
مجھے سب سے سوا تھی تیری الفت
ہمیشہ جان و دل تجھپر فدا تھا
ترے خاطر ہوئی سب دوست دشمن
عزیز و آشنا سے منہ کو موڑا
تری وصلت سے ہوتی تھی مسرت
خدا کے خوف سے اکدن نہ رویا

نکالین میرے زر سے بی تامل
کرہ آزردگی سے تب یہ گفتار
لٹایا جب نکچھہ راہ خدا مین
سوائے عیش و عشرت کچھہ نہ بہایا
کہ اب فرصت مجھہ دو اک گھڑی بھر
عزیز و دوست غمخوار و برادر
کہان دیکھین گے آکر یار و غمخوار
چلون ہو کر بری دار فنا سے
کہ حیف اے ناسپاس ایزد پاک
نہ گذرا کچھہ ترے وہم و گمان مین
ہوا غرقت سے دنیا کی نو وسواس
اجل کا سامنے در ہے کشادہ
دم آخر نہین مقبول توبہ
ممثل ہون زن و فرزند و اعمال
کہ سن او بیوفا او دشمن جان
رہی حد سے فزون تیری محبت
نہ دنیا مین کوئی تجھسے سوا تھا
اقارب ہوگئے سب مجھسے بدظن
سبھون سے رشتہ الفت کو توڑا
جدائی کو سمجھتے تھے مصیبت
اگر غم سے ترے اکدن نہ سویا

حق و باطل سے تھی یہ چشم پوشی
ہوئی آخر مری اب تشنہ کامی
اجل کے دام میں میں ہوں پھنسا
کمند مرگ ہے اور میری گردن
نہ طاقت ہے کہ ہوں اوس سے گریزاں
عجب یہ وقت وقت بیکسی ہے
شفیق و غمگسار اب چھوٹتے ہیں
محبت کا مری اب حق ادا کر
تری الفت میں گذری زندگانی
کہے اوس وقت مال اے مرد نادان
بتا میں نے کہا تھا او زبان کار
عبث ہوتا ہے اب تو مجھسے بدظن
کیا تو نے نہ صرف راہ داور
اگر راہ خدا میں تو لٹاتا
مگر اب مجھسے تو اپنا کفن لے
سخن سے مال کے تب ہو کے مایوس
کہے اولاد سے اے راحت جان
سدا کی ہمنے تیری جانفشانی
دیا تمکو سدا آرام و راحت
نہ سمجھے تمسے بہتر گوہر جان
اوٹھائی ہر طرح ہمنے مصیبت

کہ کی گندم دکھا کر جو فروشی
بتا کرتا ہے تو کیا جانفشانی
ملک کھینچے کھڑا ہے تیغ خونخوار
نشیمن اژدر ہے اور طعمہ میرا تن
نہ مامن ہے یہاں ہوں جا کے پنہاں
کوئی چارہ نہیں کیا بیکسی ہے
عزیز و اقربا سب چھوٹتے ہیں
کمند مرگ سے مجھکو رہا کر
بتا کرتا ہے اب کیا جانفشانی
ہوا کس طرح سے میں دشمن جان
کہ تو طاعت خدا کی کر نہ زنہار
ہوا خود نفس تیرا تیرا دشمن
بنا ہے وبال ہی میں دیا زر
تو ہاں میں قبر میں بھی ساتھ جاتا
زمین و جامہ پہر بستر تن سے
ملے ہر بار اپنا دست افسوس
شریک شادی و غم دید و درباز
لٹایا تمپہ مال و زندگانی
کیا زیب کنار ناز و نعمت
کیا دل بھی فدا اور جی بھی قربان
پہونچی دی نہ تم تک کچھ اذیت

کہو اس وقت مین آئی ہو کیا کام
پڑے ہین دست و پا بیکار و ناکام

تلف ہے اور سری روح روان ہے
لحد ہے اور جسم ناتوان ہے

جواب اسطرح دین وہ خستہ احوال
کہ ہمرہ کون ہوتا ہے جز اعمال

لحد مین کوئی کیونکر ہمسفر ہو
مآل اوسکا ہو جنت یا سقر ہو

کرین ہر چند ہم زور آزمائی
مگر ہے مرگ سے مشکل رہائی

سوا اسکے کہو جو کچھ کرین ہم
دوا ہو یا دوش حاضر ہین ہر دم

ولیکن اب دوا کا کام کیا ہی
سوائے مرگ اب انجام کیا ہے

تدارک مرگ کا دفن و کفن ہے
دوا اس درد کی رنج و محن ہے

نہین اسکے سوا کچھ اور درمان
کرین زیر زمین ہم تمکو پنہان

یہ سنکر ہو مخاطب سوی اعمال
کہی حسرت سے یون وہ خستہ احوال

کہ سب نے تو کیا ہمسے کنارا
نہین کوئی رفیق اسجا ہمارا

کہو تم ہی جو کچھ کہنا ہو منظور
رہ پر خوف و منزل ہے بہت دور

رفاقت ایسی چاہیے ہے بڑا کام
کہو اب تم سرے آتے ہو کیا کام

جواب اسطرح دین اعمال اوسدم
کہ ہر صورت تری ہمراہ ہین ہم

جہان ہو تو سفر مین یا لحد مین
شریک حال ہین ہم نیک و بد مین

ترے ہم مین انیس حال وحدت
جلیس قبر و ہمرہ تا قیامت

یہ سنکر آشیان تن سے شہباز
کرے باغ عدم کا قصد پرواز

## بتبین حال و تزئین مقال

سنایا یہ حال کچھ اے نفس ناکام
ہوا آخر کو دنیا کا یہ انجام

کیا دنیا نے تمکو سخت غافل
بجز حسرت ہوا کچھ بھی نہ حاصل

یہان تو یہ ہوا غفلت مین احوال
خدا جانے کہ عقبے مین ہو کیا حال

سنا سب ماجرائے دار آفات — کہون اب قصۂ دار مکافات

## حکایت گذشتن حضرت عیسیٰ علی نبینا وعلیہ السلام بر قریہ غفلت زدہ گان عقوبت انجام

گہر سنجان کنز خوش بیانی — بیان کرتے ہین یون گوہر فشانی
کہ اکدن غمگسار طبع بیمار — در دار الشفای جملہ آزار
چراغ افروز بزم زہد و عفت — در گنجینۂ اسرار حکمت
مجسم قدرت و روح الٰہی — سخن سنج حقیقتہا کماہی
زلال رحمت خلاق عالم — امین وحی حق عیسیٰ ابن مریم
ہوئے اصحاب ہمرہ مثل انجم — چلے مانند مہر چرخ چارم
جبین سے جلوہ افگن نور اعجاز — سراپا سے عیان حسن خداساز
ہوا طے جب کہ دشت وحشت اندوز — ہوئی اک قریہ مین سب جلوہ افروز
نظر آئے پرندے خستہ احوال — زمین پر او فتادہ بی پر و بال
ہوئی تہی موت ایسی صید افگن — کہ تہے بیجان پلنگ و میش و توسن
سراسر مرغ و ماہی و دد و دام — پڑے تہے خاک پر بیجان و ناکام
بسان پیکر تصویر ہر سو — پڑے تہے وحش و طیر و شیر و آہو
کہیں تہا لاشہ ہاے نوع انسان — کہیں تہا مردہ ہاے جنس حیوان
وہ صحرا حال پر اونکے تہا نالان — سر بالین کف افسوس ملان
بنا تہا نشتر غم خار صحرا — بیابان کا جگر تہا پارا پارا
مکدر پہرتی تہی باد پریشان — الم سے سر بسر تہی خاک افشان
کیا ارشاد حضرت نے بزاری — نہین ہے موت ہے یہ قہر باری
ہوا ہی اس پہ نازل قہر قہار — عتاب کبریا کے ہین یہ آثار

ملی مہلت کسیکو بھی نہ ہیہات
کہا اصحاب نے اے کاشف راز
خدا سے کیجئے اب یہ مناجات
سنین سب حال ہم انکی زبان سے
یہ سنکر ہاتھ اوٹھا کر کی مناجات
ابھی ہو حکم تا یہ حرف زن ہون
رواق چرخ سے آئی یہ آواز
ہوئی تیری دعا مقبول واو
چھپایا مہر نے جب چہرۂ نور
کری ظلمت نے سب اسرار پنہان
ہوئے مفتوح ابواب مناجاب
بلندی پر ہوے تشریف فرما
بحکم کبریا میت نے اوسدم
کیا حضرت نے تب ان سے یہ ارشاد
خبر دو تم کہ تھا دنیا مین کیا حال
کہا رکھتے تھے دنیا کی محبت
خلاف شرع تھے اعمال وافعال
کیا تھا دل سے عقبےٰ کو فراموش
نہ ڈرتے تھے عذاب کبریا سے
کہا حضرت نے کیونکر تھی محبت
کہا جسطرح جسے ہو حب مادر
جو دیتا غسل کرتا دفن اموات
سپہر علم دین خورشید اعجاز
کرے زندہ انہین رب السموات
ہمین عبرت ہو کچھ انکے بیان سے
کہ ایخلاق کل جان بخش اموات
بشرح حال مجھسے ہم سخن ہون
کہا اے شمع منبر محفل راز
اجازت دی مجھے انکو ندا کر
بنائی شب نے مشکین زلف دیجور
ہوئی ہمراز شب شمع شبستان
بچھے سجادہ ذکر و عبادات
ندا دی ای غم اندوزان دنیا
کہا لبیک اے عیسےٰ بن مریم
کہ اے قوم معذب زشت بنیاد
تمہارے تھے یہان کسطرح عمال
سدا طاغوت کی کرتے تھے طاعت
مناہی اور ملاہی تھی سب اشتغال
سدا تھے بادۂ غفلت سے مدہوش
نہ اندیشہ تھا کچھ قہر خدا سے
رہی کسطرح حب مال و دولت
کہ ہو فرزند بے اوسکے ملندر

سدا اودست سے ہوتی تہے فرحناک
اوڑاتی تہو سر و پیر فقر مین خاک

کہا طاغوت کیا ہی ای زیانکار
کیا ہی طاعت حق کا ہم انکار

بجا لاے اونہون نے جو بتایا
خدا کا خوف کچہہ دلمین نہ آیا

کہا حضرت نے ای بد بخت و ناکام
ہوا کیا آخر الامر اسکا انجام

کہا آرام سے سوئے سر شام
نہ تہا معلوم کیا ہو صبح انجام

کیا قہر خدا نے جبکہ بیدار
تو دیکہا ہاویہ مین ہین گرفتار

کہا کیا تمنے ہے وہ ای قوم بیدین
وہ بولے ہاویہ ہے کوہ سجین

کہا سجین کیا اے بدگہر ہے
کہا وہ ایک کوہ شعلہ ور ہے

کہا تمنے کہو کیا معذرت کی
ہوئی امید کوئی مغفرت کی

کہا ہمنے بزاری کی یہ گفتار
نہ اب دنیا سے رکہین کچہہ سروکار

ہمین پہر جانیکی اب دو اجازت
کرین دنیا مین ہم زہد و عبادت

جواب اوسکا ملا ای قوم بدکار
سراسر جہوٹہہ کرتے ہو یہ اقرار

تکی پہلے تو کچہہ طاعات باری
کروگے خاک اب پہر [illegible]

کہا تیرے سوا سب کیون ہین خاموش
زبان ہی بند یا ہین بند در گوش

کہا وہ نطق پر قادر نہین ہین
لگی منہہ مین لگام آتشین ہین

مسلط ہین ملایک ونکی اوپر
قوی و ہولناک و تند و سخط

لگامین کہینچے ہین قہر و ستم سے
نہین وہ بول سکتے اس الم سے

مین بولا تو ہے یہہ وجہ گفتار
کہ ہین افعال سے تہا انکی بیزار

ولیکن تہا نہین مین مبر اسکے
ہوا صحبت سے مین آلودہ اونکی

عذاب حق ہوا نازل جو انپر
ہوا مین بہی شریک قہر و اوپر

کنارے پر سقر کے ایک ہو باقی
مین آویزان ہون اونہین سے ایسا

خدا جانے نہین ہونگا اس سے جانبر / کرونگا پا کہ مین دوزخ کے اندر

یہہ سنکر گفتگوئے عبرت آثار / ہوئے حضرت مخاطب سب سے حضار

کہ ہے جو یاے عفو و لطف غفار / اگر ہو خیر عقبیٰ کے طلبگار رہ

ہے خواب و خور کو کافی بہر عاقل / نمک کو بیدہ نان جو مزابل

سدا ہین اہل دنیا مست و مدہوش / اطاعت حق کی ہے دل سے فراموش

دلا بس ختم کر اب یہہ حکایت / ہوئی نفس دنی کو سخت عبرت

## آغاز قصہ تمیم داری خزرجی در بودن عفریت بدکردار اورا از مدینہ منورہ بجانب عفاریت و دیوان کفار بد اطوار

ہوا پھر دور ساقی جام مل کا / سنا بلبل سے پھر افسانہ گل کا

ہوس ہے جام کو صہبا کشی کی / گرگ کو چاہ ہے لذت چشی کی

خم مے کو ہے جوش شوق دیدار / کبابوں کو ہے شور الفت یار

خوشی سے شیشہ کرتا واہ واہ ہے / صراحی سے صدای قہقہا ہے

تپ غم سے جو تہی مے زعفرانی / خوشی سے ہے بہر رنگ ارغوانی

لبالب مے سے جام مشک ہے / صراحی خندہ زن شادان سبو ہے

خدا نے پھر دکھایا یہہ زمانہ / کہ ساقی کا ہوا محفل مین آنا

ہر اک سو مطربان لالہ رخسار / بناتے ہین صفوں کو رشک گلزار

ہر اک سو بزم آرا سیمتن ہین / بسان شمع زیب انجمن ہین

مغنی مہ رخان محفل ناز / ہوئے ہین از سر نو نغمہ پرداز

مری بھی طبع کو مستی ہے ساقی / پلا جو کچھ مے عشرت ہو باقی

پلا اب مجھکو جام بادہ نور / ضیا سے کہ میرے سینہ کو معمور

سناؤن پھر کوئی تازہ فسانہ / نیا آہنگ رنگین ہو ترانہ

کرون اس بزم مین جادو بیانی  
سناؤن مثل بلبل نغمہ خوانی

سخن پرداز بزم راست بازی  
یہان کرتے ہین یون مضمون طرازی

تمیم خزرجی ایک مرد دیندار  
بہت نیک اعتقاد و نیک کردار

محب خاص آل مصطفی تہا  
فدائے خاندان مرتضی تہا

قضارا ایک شب تہا نور مہتاب  
ہوا ہمخوابہ سے اپنی وہ ہمخواب

اوٹہایا لطف ایام جوانی  
پیا صہبای عیش زندگانی

اوٹہا خندان وصال کام جانسے  
اوتر آیا لب بام مکان سے

نہانیکا ہوا وہ مرد عازم  
کہ تہا غسل جنابت اوسپہ لازم

کہا ہمخوابہ نے اوس سے اکبار  
کہ ای ویرانہ و مسکن کی معمار

اوٹہا لیجاؤ اسکو اس مکانسے  
کرو آوارہ تم اسکو یہانسے

یہ کہنا تہا غضب اوس دلربا کا  
ہوا بس سامنا اوسکو قضا کا

کہڑا تہا یہ کہ ایک جن کوہ پیکر  
مہیب و ہولناک و زشت منظر

بقامت اک ستون آسمان تہا  
جسامت مین وہ اک کوہ گران تہا

بدن جہلسا ہوا آتش سے سارا  
شب ظلمت مین جیسے کوہ خارا

ٹرہے دو دانت تا چاہ ذقن تہے  
اجل کے پہاوڑے دو گورکن تہے

لٹین بالونکی ایڑی تک سراسر  
مثال افعی کے بل کہاتی تہین سر

نگاہین مثل اخگر پر شرر تہین  
مثال آتش کے آنکہین شعلہ ور تہین

وہ غافل تہا کہ یہ آیا نکل کر  
طمانچہ آکے مارا اوسکے منہ پر

اسی تہا اوس سے کب لڑنیکا یارا  
یہ کاہ خشک اور وہ کوہ خارا

ہوا کہا کر طمانچہ یہ تو ششدر  
اوڑا اوسکو اوٹہا کر وہ ہوا پر

ہوا کے شور و سناٹونکی مارے  
اوڑے اوسکے حواس و ہوش سارے

شب دیجور سب آفاق بی نور / نظر سے دشت و دریا و مکان دور
نہ کوئی ہمدم و مونس نہ غمخوار / فقط وہ تھا و یا وہ دیو غدار
طبق جب تیسرا آیا زمین کا / تو اوسکو اک جزیرہ مین اوتارا
جزیرہ کا لکھا ہے نام سلکن / عفاریت و شیاطین کا ہی مسکن
زمین کا نام بھی بلہادرین ہی / وہ گویا اسفل روئے زمین ہے
وہان عفریت و جن ہین زشت منظر / شیاطین اور غولان ستمگر
جسامت کوہ خارا کے برابر / بدن کے بال مثل نیش و نشتر
کوئی کافر سیہ رو اور سیہ فام / لبان ظلمت شب تیرہ ایام
کوئی تھا بت پرست اور کوئی ساحر / کوئی گبر و جہود اور کوئی کافر
جہنم سے جو تھے کندہ وہ ناری / تو تھا آتش پرستی مین گزاری
یہ بیچارہ غضب مین مبتلا تھا / اسیر دام صیاد بلا تھا
ہوا اک سال بھر اوس نوجوانکو / ملا کرتی نہ چین اوس ناتوان کو
سنی اوسنی نہ قران کی تلاوت / نماز جمعہ پڑھی نہ جماعت
سلاسل مین وہ رہتا تھا گرفتار / پڑا تھا طوق گردن مین گرانبار
مقید اوسکو زندان مین کیا تھا / مکان تاریک رہنے کو دیا تھا
یہ کہتا تھا بزاری یا الہی / پڑی کسطرح مجھپر یہ تباہی
کہان تھا اور کہان ہون ہاے تقدیر / اسیر غم ہے دل مین پا بہ زنجیر
کیا قسمت نے کیسا مجھکو برباد / چھٹے احباب و ہمدم آل و اولاد
عزیز و آشنا و یار چھوٹے / شفیق و مونس و غمخوار چھوٹے
سدا رہتی تھی عیش و خوش باد ایام / شب و روز آہ و زاری ہے اب انجام
الہی واسطے خیر الورا کے / الہی واسطے شیر خدا کے

الٰہی مریم و حوا کا صدقہ الٰہی حضرت زہرا کا صدقہ

بجاہ و حرمت شبیر و شبر ترحم حال پر میرے ذرا کر

مجھے اس قید غم سے دی رہائی میرے مطلب کو دی یان رسائی

پہونچ جاون و مطلوب جان تک مزار پاک شاہ انس و جان تک

میسر ہو علی کا مجھکو دیدار کرون داغ دل اپنا رشک گلزار

نکال اس ظلم کے زندان سے مجھکو رہا کر قید کفرستان سے مجھکو

دعا شب کو جو کی اوس پارسا نے قبول اوسکو کیا رب العلا نے

ہوا دور فلک میں اور نیرنگ سنایا غافلونکو تازہ آہنگ

## رسیدن خبر سرکشی کافران سیہ کام بسمع ہمایون بادشاہ اسلام از قوم جنیان و فرستادن فوج جرار برائے تیرہ بختان ستمگار

صف آرایان دشت رزم اخبار علمداران شاخ کلک خونبار

یہ کہتے ہین کہ اک سلطان ذیجاہ پرستاں کے پریزادونکا تہا شاہ

عطا کی تہی خدا نے شکل پر نور دل اوسکا نور ایمان سے تہا معمور

سپہ انجم سے تہی اوسکی زیادہ فزون ذرونسے اسوار و پیادہ

طناب خیمہ گاہ مملکت صاف کہنچی تہی قاف سے پردیس تا قاف

جبین سے تہی یہ ظاہر شوکت و شان کہ خورشید فلک رہتا تہا لرزان

خبر دی دیو نے اوس صف شکن کو کہ حق قایم رکہے شاہ زمن کو

ترے اقبال کو ہو سربلندی مبارک ہو سریر ارجمندی

خبر لایا ہون ایشاہ خوش اطوار کہ اک جا دیو ہین فساق و فجار

بہت اون اشقیا کو ہے تمرد سدا ہین مست طغیان و تجدد

طریقہ اونکا ہے ایمان فروشی زناکاری ہے یا ہے بادہ نوشی

خبیثوں کی جو لائق ہے خبیثات / تو اعمال شنیعہ پر ہر اوقات
سپہ سنگر غیظ مین آیا شہنشاہ / نگاہ قہر سے بولا وہ ذیجاہ
کہ ہان کچہہ لوگ اوس قریہ مین جاوین / سر اون اہل شقا کے کاٹ لاوین
جوانان تہمتن حسب حکم سنگر / کمر کسکر چلے غارت کے اوپر
اوڑا اوج سما پر لشکر اک بار / سحر کیوقت پہونچی فوج جرار

## رسیدن لشکر ظفر پیکر و گرفتار شدن تمیم داری حرز جے با اسیران فرقہ کفار بداطوار

علم کی مہر نے جب برق نور / اوڑا از رنگ فلک مانند کافور
سپاہ شام بہاگی بے سر انجام / ہوے پنہان سب انجم ہو گئی ناکام
تمیم اوسوقت تہا محو عبادت / خدا کی دل سے کرتا تہا اطاعت
نماز صبح پنہان پڑہ چکا تہا / بہ آہستہ وہ قران پڑہ رہا تہا
ہوئی اکبار کی آواز تہلیل / کہ ہو روح ملک اوس غل سے تحلیل
غرض لو رعد کی تو کیا حقیقت / نمونہ اوسکا تہا شور قیامت
ہوا اک لحظہ مین لشکر ہویدا / کہ تہی پرچم سے جسکے فتح پیدا
خروش و جوش مین تہی فوج جرار / تلاطم مین تہو جیسے بحر ذخار
ہر اک سید افسران برق کردار / دلیر و صف شکن کرار و جرار
جوان سب نیزہ دار و تیغ زن تہے / پہلوان و تہمتن صف شکن تہے
رکہے تہے خود فولادی سر و نیر / کمر مین تیغہاے برق پیکر
لئی ہاتہون مین گرز شعلہ ور تہے / بہرے ترکش مین تیر پر شرر تہے
عمود و حقہ ہای شعلہ افشان / لئے تہے کچہہ جوان با شوکت و شان
ہوئے القصہ جب سب صف آرا / بجایا طبل حربی آشکارا

گرا ہی لاکھون اوس میدان مین گشتے
روان دریا ہوا خون روان کا
ہوئی القصہ فتح فوج اسلام
جھکے پھر سب جوان غارت گری پر
کئی پر جیب و داماں سیم و زر سے
کیا قید سلاسل اشقیا کو
تمیم حرزجی بے قید ہو کر
مگر کہتے ہر قدم شکر خدا کے
کہ دی مجھکو نجات اہل شقا سے
ابھی ہون گرچہ مین قید سلاسل
ہوا بیخوف مصروف عبادات
ہوئے سب اہل ایمان دیکھکر شاد
خلوص اپنے کی توقیر و تکریم

ہر اک سو ہو گئے گشتون کے پشتے
حباب آب تھا سر ہر جوان کا
پھرے کفار ہو کر تیرہ انجام
کیا اوس شہر کو تاراج یکسر
بھرے دست و بغل لعل و گہر سے
سزا دی کافران ناسزا کو
چلے اوس سمت کو ہمراہ لشکر
ثنا خوان تھے جناب کبریا کے
نکالا مجھکو گرداب بلا سے
شگفتہ ہے ولیکن غنچہ دل
نماز و ذکر و تسبیح و مناجات
کیا زنجیر و غل سے اوسکو آزاد
بجا لائے ادب سے رسم تعظیم

## چمن پیرائی بیان در وصف پرستان و رسیدن تمیم حرزجی در گلشن جانفزا و ملاقات شدن بہ بادشاہ گیتی ستان

الا اے باغبان غارت گر ہوش
تمنا ہے کہ دیکھون حسن گلشن
صبا ہے محو ناز نو بہاری
نسیم صبح گل سے ہم نفس ہے
چمن ہے گل سے گرم مینفروشی
عجب لالہ کی آنکھین چشم بد دور

کہ فصل گل کو پھر گلشن مین ہے جوش
گلستان مین کرون اپنا نشیمن
بہار و گل مین ہے سب ہمکناری
نسیم گل کو تو سے کی ہوس ہے
گل و گلبن مین مست بادہ نوشی
شراب ارغوانی سے ہین مخمور

اوٹھا ناز و ادا سے ساقیا جام — پلا صہباے گلگون ای دلآرام
خمار آلودہ کر چشم گلستان — صبا مستانہ ہر سو ہو خرامان
قدم سرو سہی کے لڑکھڑائین — ترے ہاتھونکی شاخین لٹکن بلائین
بہار گل ہے جب تک زیب گلزار — مئے گلرنگ سے کر مجلو سرشار
جو دیکھین گلستانمین ساغر مل — فدا ہوون رنگ و بو پر لالہ و گل
حیا سے منہہ چھپاے وردِ احمر — اوڑے غیرت سے ہوش بوئے عنبر
پیاپے دے شراب ارغوانی — فزون ہو نشئہ جوش جوانی
پرستانکا کرون احوال مذکور — کہ ہون سن سنکے اہل بزم مسرور
بہار اندوز باغ خوش بیانی — بیان آموز مرغ نغمہ خوانی
زبان زرفشان سحر حرف زن ہین — لب شیرین سے یون شکر شکن ہین
تمیم حرز جی کو لاے جبدم — پرستانمین بہ نصرت شاد و خرم
تو دیکھا شہر ہے اک جلوہ طور — پرستان ہے وہ یا گلدستہ نور
ہر اک بازار وہان آراستہ ہے — گلستانکی طرح پیراستہ ہے
فواکہ تازہ و تر ہین فراوان — لذیذ و فرحت افزاے دل و جان
کسی جا نافہاے مشک تاتار — کسی جا عنبر اشہب کے انبار
جواہر سب طرحکی سو بسو ہین — دہرے خروار گوہر کو بکو ہین
ہر اک سو شاہدان لالہ رخسار — پری رو حور وش سیارہ بازار
صنوبر قامتان یوسف جمالان — زلیخا پیکران شیرین مقالان
کوئی گلرنگ کوئی بلبل آواز — کوئی شیدا کوئی سرمایۂ ناز
کوئی لالہ رخ و گل پیرہن ہے — کوئی شعلہ رخ و سیمین بدن ہے
کسی جا حسن ہے جنس خریدار — کہین ہے عشق سوداگر بہ بازار

کہین پیر مغان میخانہ مین ہے ۔ شراب لالہ گون پیمانہ مین ہے
کہین ساقی ہی گلرو سرو قامت ۔ جمال و حسن و ناز و قد قیامت
رخ تابان جو ہی یا شکل زرافشان ۔ کیا ہی مہ کو انجم سے درخشان
عجب صورت سے ہی وہ شہر آباد ۔ کہ جان و دل ہو جسکو دیکھکر شاد
چلے لیکر اسے دکھلاتے بازار ۔ تماشاے پرستان سیر گلزار
نظر بازار اسکو جب جو آیا ۔ نمونہ گلشن رضوان کا پایا
ہوا ایوان شاہی پھر نمودار ۔ خجل رفعت سے جسکی چرخ دوار
ہلال عید جس کا حلقہ در ۔ بسان مہر تابان برج انور
چمن ہر سمت زیب صحن ایوان ۔ بہار باغ رضوان زیر دامان
عروسان چمن ہر سو زری پوش ۔ بفرط عشق باہم دوش با دوش
فضاے بوستان ہے صبح نوروز ۔ بسان مہر گل مین عالم افروز
چمن سرسبز ہو لونسے بھرا ہے ۔ ہر اک گلبن گلستان مین ہرا ہی
لباس گل ہے رنگ ارغوانی ۔ تحیر سے شفق ہے زعفرانی
دماغ افروز ہے نکہت گلونکی ۔ صدائین دلربا ہین بلبلونکی
زمرد رنگ پیراہن شجر مین ۔ کلاہ غنچہ و گل زیب سر مین
خوشی سے بلبلین ہین گلسے مانوس ۔ نزاکت سے ہی شاخ گل زمین بوس
تعجب خیز رنگ بوستان ہے ۔ چمن سرسبز و گل آتش فشان ہے
ملا ہی رخ پہ گل لالہ نے غازہ ۔ ہوا ہے رنگ و بو حسن تازہ
سمن پر نور کا ہے اور عالم ۔ زر افشان ہے جبین پر عقد شبنم
بنفشہ جعد مشکین پر ہی نازان ۔ غرور زلف ہے سنبل کو ہر آن
کھڑا ہی ناز سے سرو سرافراز ۔ دکھاتا ہی چمن کو اپنا انداز

بنا کر زمین سبزہ کے جلوون
تبسم سے گل سوسن کھڑا ہے
نزاکت سے چمن مین شاخ خوشبو
لب جو سرو گلشن سرکشیدہ
تماشا خیز ہے ہر نخل شاداب
زمین ہے جعفری سے زعفرانی
ہر اک نخل چمن پر قمری زار
نہال گل پہ طوطی نغمہ زن ہین
بہار گل سے بلبل با صد انداز
لچک جاتی ہین شاخین بار گل سے
لچکتے ہین ہر اک سو نخل نوخیز
ہر اک سے بادہ نوشان صف بصف ہین
کسی جا بلبلون کے چہچہے ہین
کہین ہے طعنہ زن نرگس پہ سوسن
کہین مثل سر انگشت حنائی
بسان غبغب سیمین سمن بو
جو زردآلو کہین سیمین ذقن ہے
کسی جا خوشۂ انگور کی تاک
شگفتہ رو انار اور نارون مین
جواہر کے لگے ہین نخل گلشن
کھلے ہین پھول سارے باغ تر کے

اڑاتے ہین گلو لسے ابی جیون
لب گلشن کے بوسے لی رہا ہی
جھکے پڑتے ہین بار گل سے ہر سو
ہر ایک سو نخل سرکش نو دمیدہ
گل نرگس ہے یا ہے چشم بیخواب
چمن مین ہے گلو لسے زرفشانی
ہی وصف سرو مین سرگرم گفتار
ترانہ سنج مرغان چمن ہین
ہر اک شاخ چمن پر نغمہ پرداز
مثال دست ساقی جام مل سے
ہر اک غنچہ کی بو ہے عنبر آمیز



چمن مین شاخ گل سیا [illegible]
کسی جانب گلو نکے قہقہے ہین
بھری خشمک سے ہے نرگس کی چتون
ہے غنا بو کہین لطف دلربائی
چمن مین سیب اونیران ہر سو
تو شفتالو کا عارض پر شکن ہی
مثال بیکسان ہی ہست و بیباک
و یا خندان دہان سیم تن مین
کیا ہی شال زرین زیب دامن
رپہلی اور سنہری سیم و زر کے

کہین نیلم کے پھولون کا چمن ہے
زمرد کے کہین دلکش شجر ہین
ہر اک سو طائران صحن گلزار
مرصع سر کہین طاؤس طنّاز
خرامان کبک زرین پر کہین ہین
بنی ہین جابجا ایوان بلور
منقش سقف مینا کار ساری
مطلا و مذہب چار دیوار
رواق قصر زینت سے مرقع
ستون پر نور گویا ساعد حور
طناب سائبان گیسوے سنبل
دریچون پر ہین زرین کار چلون
سراپردے مغرق سیم و زر سے
کسی جا فرش زرین کار نایاب
عجائب مفرش الوان و اصناف
مفرّش فرش پر مقیش ہر سو
معطر ساری خوشبوؤن مجمر
رکھے ہر طاق پر گلدستۂ نور
در و محراب مین قندیل زرین
مرصع کرسیان پیراستہ ہین
کیا ہے تخت زرین زیب ایوان

گل سوسن پہ ہر دم خندہ زن ہے
سراپا لعل تھے ادھین ثمر مین
زمرد پیکر و یاقوت منقار
روش پر رقص مین ہین باصد انداز
پری پیکر غزالان نازنین ہین
در و محراب مین نورا علی نور
مزیّن سائبان زرنگار ہی
مرصع سارے استون طلا کار
مطلا سقف و در دُر سے مرصع
ضیا افزاے چشم شمع کافور
فضا ہی صحن رشک عارض گل
کہ مژگان حور کے ہون جیسے روشن
مرصع لعل و مرجان و گہر سے
کسی جا مسند دیبا و کمخاب
منقش اطلس و مخمل زربافت
ہر اک جا طبلۂ سب عنبرین بو
اگر دانون مین شمع عود و عنبر
لگی ہر قمقمہ مین شمع کافور
ستون و سقف و غرفی نور آگین
جواہر سے تمام آراستہ ہین
جڑے ہین ہر طرف لعل بدخشان

سر پر آرا حسین نوجوان ہے / شہنشاہ دیار مہ رخان ہے

دھرے ہی تاج فرق نازنین پر / عیان ہے نور شاہانہ جبین پر

وزیران صف بصف ہین دست بستہ / امیران حلقہ حلقہ ہین نشستہ

کئی ہین زیب سر تاج غلامی / شہان چینی و رومی و شامی

حسینان مہ جبینان مہر رویان / صنوبر قامتان مرغولہ مویان

سراپا ہے مغرق سیم و زر سے / مکلل حلّہ سب لعل و گہر سے

پری رو سطربان لالہ خد ہین / مغنی شوخ چشم و سرو قد ہین

نشاط اندوز محفل مین بصد ناز / مثال شعلہ رقاصان طناز

تمیم حزنی یہ دیکھتا حال / قریب تخت پہونچا خستہ احوال

جو دیکھا عالم شوکت پناہی / بجا لایا وہ سب آداب شاہی

ہوا الطاف شاہی سے سرافراز / کیا خلعت سے اوسکو شہ نی ممتاز

## استفسار نمودن بادشاہ احوال پریشان تمیم و سپردن شہزادگان برای آموختن قران

سخن پرداز بزم خسروانی / بیان کرتے ہین یون گوہر فشانی

کہا سلطان نے ای فرخندہ احوال / شناہی کا بیان کر اپنی کچھ حال

ہوا برباد اپنے گھر سے کیونکر / چھٹے کسطرح تجھسے یار و یاور

ستایا کسطرح اہل جفا نے / کیا کسطرح قیدی اشقیا نے

کہا اے بادشاہ عدل گستر / مدینہ مین نبی کے ہی مرا گھر

گہر اتھا غسل کو اک شب مین تنہا / کہ اتنے مین ہوا اک دیو پیدا

اوڑا لیکر مجھے اوج ہوا پر / وہ تھا شہباز گویا مین کبوتر

روان تھے ہوش اور افسردہ جان تھی / تن و جان سر فنا تاب و توان تھی

کیا اک کوہ خارا پہ مجھکو قید ‌ نہ تھی مجھکو خلاصی کی کچھ امید
ہوا فضل خدا جو شامل حال ‌ تو پایا تجھسا سلطان خوش اقبال
کہا سلطان نے اے یار ہمدم ‌ تری خدمت ہے فرض العین ہم
مرے کاشانہ کو کر رونق افروز ‌ بسر کر عیش و عشرت سے شب و روز
ہوا یہ سنکے مشغول عبادات ‌ عبادت مین بسر کرتا تھا دن رات
ہوا القصہ اکدن حسب معمول ‌ کلام اللہ کے پڑھنے مین مشغول
سنایا لحن دلکش سے جو قرآن ‌ ہوا ہر مستمع احسنت گویان
پڑھا جب غافلون کا حال اوسنے ‌ تو سب خوف خدا سے خوب روئے
نہایت شاہ نے کی اوسکی تکریم ‌ دی شہزادی اپنی بہر تعلیم
ہوئے وہ سبعہ سیارہ جو اک جا ‌ دبستان مین بہم مثل ثریا
کیا ساتون نے جب قرآن سب یاد ‌ تو شاہنشہ ہوا حد سے سوا شاد
جو گذرے پانچ سال اور چند ایام ‌ اوڑا دل سے قرار و صبر و آرام
وطن کو یاد کرتا تھا دل افگار ‌ مگر تھا دام غربت مین گرفتار

## دیدن شیخ غمگین اہل و عیال را در خواب و نوشتن و طلب کردن بادشاہ دیوان را از زندان برای رسانیدن آن خستہ تن در وطن

فسانہ گوے بزم مژدہ غیب ‌ بشارت بخش ملک سیر لاریب
ہمایون نامہ بر کلک نیکو فال ‌ یہان اسطرح پر لکھتا ہے احوال
کہ اک شب لوح دیباچہ نور ‌ سواد توتیای دیدہ حور
سیاہی جسکی تھی جعد معطر ‌ قمر تھا طرہ زلف معنبر
غبار سے جبین سب زرفشان تھی ‌ حمائل عقد سلک کہکشان تھی
وہ شب تھی یا بساط کامرانے ‌ کلید قفل باب شادمانے

۱۵ بضم اول و فتح ثانی مشدد ... ہم آمدہ از منتخب اللغات

۲۵ والذین ... بالحیوۃ الدنیا و اطمانوا بہا والذین ہم عن آیاتنا غافلون ۱۲

سراسر مرغ و ماہی و دد و دام
بہ شفقت دایۂ باد گلستان
نسیم خسروی با چشم خفتہ
بظاہر خواب نوشین کے تھے آثار
رواق عالم رویا سے ناگاہ
در دار السلام نور دیکھا
نظر آیا اوسے اک بقعۂ نور
ملائک عاکفان آستان تھے
شرف اندوز چرخ عارم تاک
زیارت سے ہوئی جب کامرانی
وہان سے اپنے گھر آیا وہ خرسند
یکایک چشم حیرت مین ہوئی باز
ہوئی حد سے جو افزون بیقراری
کہا سلطان حسن نے ای خوش اطوار
کیا عرض اوسنے ای سلطان ذیشان
نظر آیا مزار شاہ لولاک
مگر وہانسے پھرا جسدم مین ای شاہ
زن و فرزند کو دیکھا پریشان
کلیجہ غم سے ہے سب پارہ پارہ
کہا سلطان نے ای فرخندہ احوال
بہت تو دور ہے اپنے مکان سے

بساط امن پر کرتے تھے آرام
تہی اطفال چمن کی مہد جنبان
ہوا ہمراز اسرار نہفتہ
مگر تھا دیدۂ دل اوسکا بیدار
نظر آیا رخ مطلوب دل خواہ
حباب چشمۂ کافور دیکھا
تجلی بخش صبح جلوۂ طور
درون پر جھمہ سا کروبیان تھے
مزار پاک شاہنشاہ لولاک
ملا گنج نشاط و شادمانی
ہوئی وید عیال و اہل و فرزند
کیا مرغ شکیبائی نے پرواز
لگا کرنے وہ آہ و اشکباری
کہ رونے کا سبب کر مجھسے اظہار
ہوا انجم جو قسمت کا درخشان
ہوا مین خواب مین از حد فرحناک
تو اوسدم مین نے اپنی گھر کی لی راہ
کہ جس سے ہو گئی مضطر سر بجان
تحمل کا نہین اب مجھکو یارا
کہون کیا تیرے گھر کا تجھسے مین حال
کہ ہے راہ صد و سی سال یان سے

یہ سنکر خوب رویا وہ دل افگار
جواب اوسکو دیا سلطان نے ہنسکر
اگر چاہے خداوند دو عالم
یہ فرما کر دیا پہر شہ نے فرمان
در زندان کہولین جائین فی الفور
یہ سنکر خادمان شاہ ذیشان
در دولت پہ لائے اشقیا کو
عتاب شاہ سے تہے پابزنجیر
فزون تہے حد سے محبوسان زندان
مگر دیو سفید اک پیل تن تہا
کہا سلطان نے اوس سے ای ریاکار
کیا عرض اوسنے اے سلطان محمود
تری بار عطا سے ہون نگونسار
کہا شہ نے کہ اے مکار و کیاد
کہ یہ اک شخص ہے حیران و مضطر
تو پہونچا دے اسی آج اسکے گہر پر
کیا پہر مرد مومن سے یہ ارشاد
اسی کو ورد تو کرنا خبردار
دعا تعلیم کی انگشتری دی
دعا وہ اصل قصہ مین ہے مسطور

کہ اتنی زندگی ہے سخت دشوار
نہوا سدرجہ تو حیران و مضطر
تو پہونچے اپنے مسکن تو اسیدم
کہ حاضر ہون نگہبانان زندان
اسیران بلا کو لائین فی الفور
یہ چلے مانند صرصر سوی زندان
کیا حاضر اسیران بلا کو
پڑے تہے طوق گردنین گلوگیر
شمار اونکا نکر سکتا تہا انسان
کہ مثل کوہ خار است بدن تہا
بہت تو ہے خطاوار و گنہگار
ترے احسان ہین مجہپر غیر محدود
کہ بخشا تونے میرا قتل دوبار
تجہے اس شرط سے کرتا ہون آزاد
بہت دور اس جگہہ سے اسکا ہی گہر
کہا اوس دیو نے یا شاہ بہتر
دعاے حفظ بتلاتا ہون کر یاد
نہ پڑ ہمارا ہین کچہہ اور زنہار
زر و خلعت سے اوسکو بہتری دی
بعینہ ہو سکی اسجا نہ مذکور

## سوار شدن فہیم بر دیو و بر ساحل افتادن و پیدا شدن طائر

## خوش مقال و ہم کلام شدن آن کہ مرغ اسحاق نام داشت واز آن وادی گذشتن

جو تو ساقی پلا صہبائے گلرنگ ۔ کرون رنگین بیانی کا بہر آہنگ

دکھاؤن سیر آفاق جہان کی ۔ رہے حسرت نہ سیر بوستان کی

جہانکی دیدہ دل سرد ہو جائے ۔ بہار باغ دنیا گرد ہو جائے

صفیر بلبل گلزار تقریر ۔ بیان اسطرح سے ہوتے ہین تحریر

کہ جب وہ شہسوار کشور ہوش ۔ ہوا دیو زبون کا راکب دوش

اوڑا دیو سپید دل مثل صرصر ۔ لیا پرواز اوج آسمان پر

ہلا صرصر تھی اوسکے آگے کیا تھے ۔ ہزارون فرسخ اکدم مین کئی طے

تھیم اوسوقت تھا مثل سلیمان ۔ سریر باد پیما پر بصد شان

دو بالا مرتبہ مین برتری تھی ۔ پڑی انگشت مین انگشتری تھی

عیان خاتم سے تھی جلوہ فشانی ۔ دعا سے لب پہ تھی معجز بیانی

عجائب سیر دیکھی ہر جگہ پر ۔ غرائب صنعت خلاق داور

نظر آئی کہین پر صنعت حق ۔ کسی جا قدرت خلاق مطلق

وجود حسن عالم جلوہ گر تھا ۔ گمان نور مازاغ البصر تھا

عجائب بحر و بر کے تھے نظر مین ۔ عیان تھی قدرت باری سفر مین

کہین گلشن کہین صحرای پرخار ۔ کسی جا نور دیکھا اور کہین نار

بلندی مین عروج آشنا کیا تھا ۔ کہ قرب آسمان حاصل ہوا تھا

زمین کو اوس سے دوری اسقدر تھی ۔ کہ دنیا چشم مین مثل سپر تھی

کواکب جو فلک پر تھے نمودار ۔ نظر آتا تھا ہر ایک مثل کہسار

ضیاے نجم تھی یا برق خاطف ۔ صدائے چرخ دوران رعد قاصف

فرشتونکی صدا آتی تھی پیہم
کہ ناگہہ اک فرشتے نے بتکرار
وہ ہیبت خیز آواز اسقدر تھی
بجا ہوش و حواس اپنا نپایا
نظر مین جلوہ افروز اوسکے تھا آن
سیہ عالم دیکھکر پران ہوئی ہوش
ہوئی اوس ہولسے جو روح تحلیل
جو آیا کلمۂ ایمان زبان پر
اوٹھا کر دوش سے پھینکا جو ناگاہ
کسی ساحل پہ وہ آفت رسیدہ
بہ مشکل جان تھی لیکن نہ تھا ہوش
بدون حکم خالق کیا ضرر ہو
ہوئی حق کی جو اوس پر مہربانی
یہان انسان کی ہے عقل حیران
جہان کوئی نہ مونس ہو نہ غمخوار
جہان کوئی نہ ہو فرزند و مادر
ہوا نے دور کر اوس کو لیا تھام
ہوا اک طائر خوش رنگ پیدا
برنگ لعل پائے نازنین لال
بشوخی رشک خون آلودہ مژگان
لبہان مرغ شاہین تیز پرواز

کہ تھے تسبیح مین مشغول باہم
پڑھا والصافات صفا یکبار
ہوئی گم عقل شکر خرچی کی
تو صمٌ بکمٌ اوس جا یاد آیا
یکاد البرق یخطف کا تھا سایان
دعا دل سے ہوئی اوسکے فراموش
ہوا بیساختہ مشغول تہلیل
نشان سبیہ کا نپا دیو سنکر
پڑا موج ہوا مین جسطرح کاہ
گرا مانند مرغ پر بریدہ
رہا حفظ الٰہی سے ہم آغوش
کسی آفت سے کیا ممکن خطر ہو
تو کی پیک اجل نے پاسبانی
کہ کیا کیا اوسکی قدرت ہی نمایان
وہان خود ہے غریبونکا مددگار
وہان ہوتا ہے خود شفقت سے یاور
بنا تختہ زمین کا مہد آرام
پری ہو جسکی رعنائی پہ شیدا
لبہان دست رنگین سرخ چنگال
بخوبی رشک شاخ شوخ مرجان
خرام نازنین طاؤس حیران

سفید و زرد و خوش زیب شکم تھے / سمن اور زعفران یکجا بہم تھے
بھرے منقار مین آب گہر تاب / زلال سلسبیل و بادۂ ناب
فزون شہد و شکر سے بھی حلاوت / زیادہ برف سے اوسمین برودت
جہان تھا غش سے بیہوش افتادہ / ہوا وہ مرغ آکر ایستادہ
ملا کر لب سے اوسکے اپنی منقار / کیا کام و دہن کو اوسکے سرشار
گلو سے خشک تک جب بوند آئی / کھلی آنکھ اور جان تازہ پائی
کہا حیرت سے اے مرغ دل آرام / بتا تو کون ہے کیا ہے ترا نام
کہا اے بندۂ معبود داور / کیا ہے حق نے یہان مجھکو مقرر
یہی دریا ہے اک مدت سے مسکن / اسی صحرا مین ہے میرا نشیمن
موکل یان کا ہون مشہور آفاق / مرا ہے نام نامی مرغ اسحاق
ہوا جو غرق کوئی بے پر و بال / دیا صحرا مین آیا خستہ احوال
اوسے گرداب غم سے دی رہائی / ہزار آفت سے جان اوسکی بچائی
کہا اے طائر فرخندہ فرجام / پری صورت ملک سیرت خوش اندام
اگر راہ رہائی ہو تو بتلا / کوئی شکل رہائی ہو تو بتلا
کہا اس سمت تو سیدھا چلا جا / خدا کا ایک ولی تجھکو ملیگا
وہ ہوگا مرشد و توفیق ارشاد / کریگا ہر طرح سے تیری امداد
تمیم خستہ دل خاطر پریشان / ہوا پھر رہرو کوہ و بیابان

### رسیدن تمیم در ملک عجیب کہ در آن امت حضرت موسی علیہ السلام بود و دیدن امرہای غریب در آن و ملاقات شدن با مرد پیر کہ از حواریین حضرت عیسی علیہ السلام بود

یہان ہوئی دشت پیمایان سحر سے / ہوے ہین رہرو میدان قسطیر

کہ صحرا مین ہوا جب وہ قدم زن
ہوا اک شہر حیرت زا نمودار
ہر اک دوکان مین انواع اجناس
حکومت ان نہ تہا کوئی وہان کا
نہ باہم رنج نہ آپس مین تکرار
مساکن سب کے یکسان تھے سراسر
ولیکن بیٹھگاہ صحن مسکن
بعبرت دیکھتے تھے اوسکو ہر بار
محبت مین ہون دنیا کی مدہوش
وفور طاعت و خوف خدا سے
ہوا آگے وہان سے پہر قدم زن
ہوا اک صومعہ اوسجا نمودار
وہان رہتا تھا اک زاہد نکوکار
جبین پر تہا اثر سجدہ کا ظاہر
غرض بعد سلام و رسم آداب
کہا تیرا نہیں مین کبہی مسکن
تمیم اوسدم ہوا حیرت سے گویا
یہی مسکن یہی مذہب ہے میرا
بتا تو مجھکو اے پاکیزہ طینت
کہا گذرے ہین مجھکو چار سو سال
غذا میری ہے برگ و بار صحرا

بحکم نافذ خلاق ذوالمن
عجب رونق فزا تھی جسکی بازار
مگر مالک نہین اوس جنس کے پاس
نہ در ہوتا تہا نہ اوسکے مکان کا
ہر اک اپنی جگہ پر برسرکار
بلندی اور پستی مین برابر
بنایا تہا ہر اک نے ایک مسکن
کہ غافل موت سے ہووین نہ تہا
نہوئی مسکن اصلی فراموش
تہے زرد و خشک گاہ و کہربا سے
گیا سے اور اک صحرا کا دامن
کہ اوسکے متصل تہا بحر ذخار
نظارا کا تہا وہ پیر خوش اطوار
رخ روشن تہا مثل نجم زاہر
بٹہایا پاس اپنے زیر محراب
نبی مین احمد مختار ذوالمن
شناسا حال سے ہو تو تو گویا
مطابق حال کے ہی قول تیرا
یہان گذری ہے تجہکو کتنی مدت
کہ رہتا ہون یہان مین خستہ احوال
عبادت ہی خدا کی شغل میرا

بیان کر تو مدینہ کا کچھہ احوال / نبی و مرتضیٰ کا اب ہے کیا حال
یہہ سنکر خوب رویا وہ اشکبار / نزاری یون ہوا سرگرم گفتار
کہ رحلت کی جناب مصطفیٰ نے / وٹھایا اپنی رحمت کو خدا نے
ہوئے بعد اونکے لاکھون فتنہ برپا / فساد و شر نے ہر سو سر اوٹھایا
ضلالت مشتعل ہر جا پہ ہو ہی / جہالت نے مشعل ایمان فرو ہی
کوئی رہ جو ہے کوئی رہنما ہی / کوئی خود مقتدی ہی خود مقتدا ہی
غرض ہی قوم صرف روز و تلبیس / ہوئی ہین سب اسیر دام ابلیس
طمع کار شیطانی ہے مشہور / ہوئی ہین بادہ نخوت سے مخمور
جناب مرتضیٰ گوشہ نشین ہین / جفائی قوم سے اندوہگین ہین
لیا تخت پیمبر مرتضیٰ سے / فدک چھینا جناب فاطمہ سے
ابھی اسطرح تھا سرگرم گفتار / کہ دریا مین ہوئی کشتی نمودار
کنارے لگی کشتی جو آخر / ہوئے سب دست بستہ آکے حاضر
کہا اے صاحب عز و کرامات / بجا لا دین جو کچھہ منظور ہو بات
کیا اوس پیر نصرانی نے ارشاد / کرو تم اس ستمدیدہ کی امداد
مدینے مین اسی جانا ہی مطلوب / اسی پہونچا دو وہ بولے بہت خوب

## سوار شدن نسیم بر سفینہ و غرق شدن سفینہ در دریا و نجات یافتن نسیم از گرداب بلا

بیان غواص دریای قصص ہے / ہوا ہے یون گہربار حکایت
کہ جسدم وہ غریق بحر آلام / ہوا اسوار کشتی پر بآرام
گذر کر شب جو دن آیا قضارا / ہوا طوفان آفت آشکارا
ہر اک کرنے لگا باہم وصیت / ہوا آمادہ سیل مصیبت

کہ ناگہہ موج نے کشتی کو مارا / گیا وہ الٹی طرح سے پارا پارا
پڑے سب لوگ گرداب بلا مین / ہوئے سب غرق دریا و فنا مین
اوٹھایا نکو مصیبت وہ پریشان / بہا اک تختۂ کشتی پہ حیران
بحکم خالق مختار داور / لیا موجون نے ہاتہون ہاتہہ آکر
اوتارا ایک ساحل کے کنارے / بچا دریا کی آفت سے وہ بارے
مگر تہا زندگی سے اپنی مایوس / لبون پر تہا یہی ہر دم یہ افسوس
اذا شاب الغراب اتیت اہلی / وصار القار کاللبن الحلیب
لائی قد وخلت بدار بلوی / فحطینی المنیب او تصیب
کہ ناگہہ اک سروش غیب آئی / ندا ہاتف نے یہہ اوسکو سنائی
عسی الہم الذی امسیت فیہ / یکون ورائہ فرج قریب
فیا من خایفا ولقک عان / ویاتی اہلہ النائی الغریب
سُنی جسدم یہہ آواز دلارام / ہُوا خوش ہو کے وہ فرخندہ انجام

## دیدن شیم بہشت شداد را و ملاقات با شیاطین کہ در غل و زنجیر بسبب ماہ صیام اسیر بودند

کیا طے آخرش جب دشت پُرخار / ہوا اک قصر زرین تب نمودار
مطلا و مذہب تہا وہ ایوان / ضیا اندوز مثل مہر تابان
جواہر بے بہا اوسنے جو پائے / جہانتک لے سکا اوسنے اوٹہائے
چلا جب وطن لیکر وہ دل افگار / ہوا اک اژدہا اوس جا نمودار
بلا کیطرح لپٹا ساق پا مین / گرا غش کہا کے یہہ دشت بلا مین
اوٹہا بیہوشی غش سے تکدر / ندا آئی کہ کیون ہوتا ہے مضطر
ضرر ہوگا نہ تجہکو اس مکان مین / رہیگا حق کی تو حفظ و امان مین

مگر تجھکو نہین لینا سزاوار / تصرف چاہیے اسمین نہ زنہار

خدا کے حکم سے ہم تا قیامت / کرینگے اس امانت کی حفاظت

سو کل مین یہان سب اہل ایمان / نہو تو خوف سے اتنا پریشان

کہا فرمائی کچھ رہنمائی / کہ ہو اس قید غربت سے رہائی

ندا آئی کہ ہو آگے خدا مان / ملیگا رہنمائی راہ ایمان

بڑھا وہانسے غرض یہہ حال سنکر / چلا تنہا پریشان اور مضطر

نہ تھا اوسکا کوئی مونس نہ غمخوار / فقط وہ تھا و یا وہ دشت پرخار

جگر مین نشتر رنج و الم تھا / فگار خار غم ہر اک قدم تھا

بڑھا اوس دشت سے جب وہ پریشان / ہوا اک دشت پر وحشت نمایان

گیا اوسکی زبان نشتر غم / ہوا اک شعلہ ز نار جہنم

نمایان بھی نہ باقی کا اثر تھا / زبان خشک ہر برگ شجر تھا

ہر اک سو دیو اور غول بیابان / عذاب حق سے تھے گریان و نالان

بحکم خالق قہار و جبار / غل و زنجیر مین وہ تھے گرفتار

مگر اک دیو دیکھا کوہ پیکر / کریہ الصوت تھا اور ہول منظر

دہن تھا یا تنور نار عصیان / زبان شعلہ کی صورت تھی فروزان

مثال رعد کی اوسنے یہہ گفتار / کہ تو ہے امت احمد سے ای یار

نہایت خوف کھاکر بولا وہ ہان / مگر ڈر کر ہوا وہانسے گریزان

## رسیدن تمیم و لفگار در مکان زرین نگار و زیارت حضرت سلیمان در باغ فردوس نشان و دیگر عجائب آن

قلم بردار لوح راستانے / دبیر صفحۂ رنگین بیانے

یہان اسطرح ہوتا ہے سخن سنج / کہ جب وہ دشت پیمائے غم و رنج

چلا وہان سے تو دیکھا قصر زرین — نہایت دلکش و فردوس آئین

فضائے صحن جسکی صبح پرنور — در و محراب چشم و ابروی حور

کشیدہ سائبان صحن زرتار — مثال ضوے خورشید ضیا بار

رواں تھا صحن مین اک چشمہ آب — ضیا اندوز مثل نور مہتاب

برنگ خلد تھا لطف گلستان — مثال کہکشان حسن خیابان

نہ دیکھا تھا جو یہہ نزہت کا عالم — ہوا اوسکو عجب حیرت کا عالم

ہوا ناگاہ اک طائر نمایان — برنگ سبز مثل نونہالان

ردائے سبزہ گلزار بردوش — سراپا دلربائی سے ہم آغوش

زمرد پیکر و یاقوت منقار — پر از نقش و نگار و کبک رفتار

کیا غرفے سے ناگہ اوسنے پرواز — چلا مثل نگاہ چشم پرناز

زمین پر لوٹ کر وہ مرغ اوسدم — اوٹھا اک نوجوان ہوکر مجسم

سراپا سے عیان حسن جنان — بہ شوخی اک غزال باغ رضوان

ہوا شیرین لبون سے یہ شکرخا — کہ اے فرزند آدم تو ادہر آ

کرونگا مین ترا اعزاز و اکرام — مرے چل ساتھ دونگا تجھکو انعام

عنایت ملک بے پایان کرونگا — تجھے مین بادشاہی چل کے دونگا

لگایا خوب اوسنے پر کے لاسا — لے آیا گھر پہ دیکر دم دلاسا

ہوا مصروف رسم میزبانی — کی اوسنے تین دن تک میہمانی

ہوا پہر چوتھے دن اوسنے یہہ گویا — مرا اک کام تا ہو کام تیرا

مجھے درپیش ہے اک امر دشوار — میرے ہمراہ چل اے نیک کردار

یہہ نقش اسم اعظم لے خبردار — جو مین غش ہون تو کرنا اسکو بیدار

یہہ کہکر لے چلا اک سمت ہمراہ — ہوئی کچھ راہ میدان طے ناگاہ

ہوا کاخ نگارین ایک پیدا
فروغ نور تہا اوس سے ہویدا

بسان قصر فردوس نگارین
دل آرا چارسو باغ بہارین

درون پر چلون و پردۂ زربافت
در و دیوار نقش آئینہ صاف

ثریا کی طرح کنگورۂ نور
ستون قصر شکل شمع کافور

مذہب صحن مین اک سائبان تہا
مثال دامن صافی دلان تہا

کہڑے تہے دریہ دو شبستان
جو تہے اوس قصر زرین کے نگہبان

کہ مارا اوس جوان نے نقش یکبار
ہتے اوسجائے دونون [illegible]

اثر اوس نقش کا پایا جو کامل
ہوئے اوس قصر مین دونون داخل

مسہری اک بچہی ہتی اوسمین زرنگار
صفت بیچ قصر کی ہتی ضیا بار

وہ تہی اوس سبزہ مین یون جلوہ افگن
گل صد رنگ جیسے زیب گلشن

صفا مین مثل بزم خلعت راز
نزاکت مین مثال حلہ ناز

سہری ہتی حسن سے سرتا بدامان
مثال حسن آغوش عروسان

پڑے تہے پردۂ گلرنگ پرنور
مثال ناز چشم شوخ و مخمور

عیان تہا اوس سے لطف زندگانی
مثال خواب ایام جوانی

مثال وصل مہرویان تہی پرشوق
بسان دیدۂ عشاق پرشوق

جوان سوتا تہا اک فرخندہ انجام
براحت مثل خواب چشم آرام

عیان پردے سے ہتی اک شکل پرنور
ویا فانوس مین تہی شمع کافور

تہی اوسکی چشم خفتہ دل تہا ہشیار
مثال دولت دین بخت بیدار

تن نازک پہ تہی اک چادر نور
مثال ایمن کے سو جلوے سے معمور

لے باہر تہا اک دست پرانوار
مثال بخچۂ مہر ضیا بار

عجب نور اوس نگیونسے تہا نمایان
بسان شمع ہائے بزم عرفان

ہر اک انگشت تھی اک شعلۂ طور
کہ جسکی تھا زیب انگشت ایک خاتم
نگینے نصب تھے اوسپر دل افروز
نہایت حلقۂ انگشتر کا تابان
نگین تھے چار اوس انگشتری پر
وہ خاتم اور وہ دست پر انوار
کہا اوس نوجوان نے اوسکے آگے ای یار
اٹھا لینے کو خاتم کے یہہ کہکر
تبسم خستہ دل نے پاس جاکر
کہا احسنت ای یار وفادار
اٹھا لینے کو جب وہ تیرہ انجام
گیا پھنکار سے پھر اوسکو بیہوش
اوسے صورت بشر نے پھر اوٹھایا
اوٹھا صد آفرین کہتا وہ بدکار
چلا لینے کو انگشتر سیہ دل
ہوا اک اژدہا اوسجا نمایان
سراپا سرخ مثل شعلۂ نار
گرا پھنکار سے اوسکی وہ ناپاک
لگائے نقش اوس انسان نے پنجم
پکارا اژدہا ای آدمی زاد
بھلا اسکی کہان یہہ شوکت و شان

عیان مطلع سے تھا اک چشمۂ نور
عجب اوسپر تجلی کا تھا عالم
ستارونکی طرح سے جلوہ افروز
ہلال عید کی صورت نمایان
ہلال چرخ پر جسطرح اختر
ثریا کی طرح سے تھا ضیا بار
اسی انگشتری کا ہون طلبگار
گرا غش کھا کے وہ کافر زمین پر
جو مارا نقش اوٹھا وہ ستمگر
بس اب باقی رہا یعنی یہی بار
ہوا فوراً عیان مار سیہ فام
ہوا وہ تیرہ دل غش سے ہم آغوش
کیا عیسی صفت احیاے موتے
کہا باقی رہا بس ایک ہی بار
پڑا آخر ہلاکت مین وہ غافل
ملک سر تن اور صورت مین انسان
بدم آتش فشان ہر زہر خونخوار
ہوا جلکر سراپا اوسکا سب خاک
مگر کچھ بھی اثر دیکھا نہ اوسدم
عدوی دین حق تھا یہہ پری زاد
کہ لی انگشتر ملک سلیمان

اگر سوسن نہ تو ہوتا تو بس ہم
پھرا یہہ سنکی وہ ناچار و مایوس
اوسی ایوان دلکش مین پھر آیا
وہان دیکھا کھڑی اک ماہ رو ہی
سراپا نازنین مثل پریزاد
جبین پر نور مثل ماہ تابان
سراپا مثل گل ہی غیرت باغ
مثال برگ گل نازک بدن ہی
مین زلفین دوش پر مانند زنار
مثال نیشکر لب اوس کے پرقند
وہ آنکھین نرگس باغ جہان ہین
ہوی درج دہن سے گوہر افشان
ہوا وہ کیا لعین تیرہ انجام
کہا اوسنے کہ وہ ناری تہا ناپاک
کہا اوسنے کہ مین کتنا کہا کی
نبی سے منحرف جو ہوگیا ہو
خدا کا شکر چہوٹی بند غم سے
کہا ای سرو قامت رشک شمشاد
کہا اوسنے کہ این رشک پری ہن
مری ماں کو اوٹھا لایا تہا جا کر
ہے غرما بنت اخرم نام اوسکا

جلا کر خاک کر دیتے اسے ہم
گرفتار مصیبت غم سے مایوس
جہان سے ساتھ اوس خنکی گیا تہا
پریشان مثل گیسو ہو بہو ہے
ولیکن دم بخود مانند شمشاد
مگر مثل کتان ٹکڑے گریبان
مگر لالہ کیصورت دل مین ہی داغ
مگر خاموش وہ غنچہ دہن ہے
مگر زنجیر غم مین دل گرفتار
مگر دل سو گرہ مین غم کے پابند
مگر شبنم کی جا اشک روان ہین
کہ بتلا اے غریق بحر حرمان
کیا بدکار نے کیا جا کے وان کام
ہوا جلکر خدا کے قہر سے خاک
نجا لیکن نہ مانا اور جفا کے
نکیون اوس نا سزا کی یہہ سزا ہو
قدم نکلا مرا قید الم سے
بنی آدم ہی یا تو ہے پریزاد
مگر اس دیو کے بس مین تہی مین
کیا تہا اس مکان مین قید لا کر
زمین اندلس مین اوسکا گہر تہا

مین آغوش شکم مین تھی بصد ناز حجاب بزم خلوت مین تھی ہمراز
پیہان مانند خورشید ضیا بار ہوئی برج حمل سے مین نمودار
ہوئی گلشن کی صورت مین نمایان مثال سرو گلشن مین خرامان
مری تقدیر نے کی نارسائی ہوئی آغوش مادر سے جدائی
مری تقدیر مین تھا غم اوٹھانا ہوئی ملک عدم کو وہ روانا
لیا ہے کسکے اوسنے ہاتھ مین ہاتھ چلا بلبل صفت اوس غنچہ کے ساتھ
صبا کسطرح لائی تا بہ گلشن دکھایا لاکے اوس گلبن کا مدفن
بھرے ... موج غم سے دیدہ زار مثال ابر وہ رو رو کے وہ گہربار
گل رخسار ہو کرتا تھا سیراب بہایا جو بہار چشم سے آب
مگر خون جو نرگس کا جگر تھا روان ہر اشک مین عناب تر تھا
سلسل اشک گلگونکی تھین لڑیان کہ دریا مین روان تھا شاخ مرجان
غبار غم سے تھا وہ بھی مکدر لگا اشکون سے منہہ دہونے وہ مضطر
تعجب سے پری نے کی یہ گفتار کہ تو کسواسطے رویا دل افگار
کہا گھر کی جو الفت یاد آئی تو وحشت خانۂ دل مین سمائی
غم فرزند نے کی دلفگارے تو لخت دل ہوئے آنکہونسے جاری
جو تھی وہ واقف درد جدائی کہا اوسنے بلطف و آشنائی
کہ تیرا گھر ہے یہانسے دور غافل ہے راہ یکصد و سی سال کامل
ولیکن تو ہنوز ہے زار مضطر خدا چاہے تو پہونچے آج تو گھر
یہ کہکے رحمت کی ایک خاتم کہ جسمین نقش تھا اک اسم اعظم
بلاکر لائی اک دیو زبان کار کہا پہونچا دے گھر اسکو خبردار

## سوار شدن نسیم بر دوش دیو و دل آزار و افتادن بر کنارہ

## بحر ذخار و دیدن دجال بد مآل معہ دیگر احوال

پلادے ساقیا صہبائے گلفام / ملا لب سے لب جام دل آرام
شراب عیش سے کر مجھکو مدہوش / کہ ہو درد والم دلسے فراموش
کرون مہمیز اسپ بادپا کو / اوڑاؤن عرش تک گنج رسا کو
چلے جب خوش خرامی سے بصد ناز / نسیم صبح کا ہو رنگ پرواز
بنون گلزار جیسا خار دیکہون / کرون گلگشت جہان آزاد دیکہون
یہان پیاسی روش رہوار خامہ / ہوا ہے خوش خرام دشت نامہ
گرش مثل ہوش اوڑا وہ دیو غدار / بنا زنگ پریدہ یہ دل افگار
جہان کشتی ہوئی تہی غرق ادبار / نظر آیا وہی دریائے ذخار
نہایت دلمین خوف اوسکا سمایا / زبان پر کلمہ توحید لایا
مثال برق تڑپا دیو غدار / گرا ساحل پہ مثل خس وہ ناچار
پری سے پائی تہی اوسنے جو خاتم / کہ تہا منقوش جسمین اسم اعظم
وہ اوسکے ہاتہ سے اوسنے اوتاری / اوڑا مانند صرصر کے وہ ناری
چلا اوس دشت مین وہ خاک افشان / تکدر جس طرح باد پریشان
نظر آیا عجب اک دشت پرخار / تہے غلطان ہر طرف وہمین ہی آزار
مثال صحن دوزخ لق ودق تہا / رخ وادی پہ ہوتا دشت فق تہا
درخت ایک اوسمین مختصر پایا / کہ ظلمات عدم تہا اوسکا سایا
ہر اک برگ اوسکا تہا اک دشت ادبار / ہر اک خار اوسکا اک کژدم تہا خونخوار
وہ شاخین شعبۂ اضلال شیطان / ثمر اوسکے سر غول بیابان
تہا واں اک شخص مثل کوہ خارا / شب دیجور اوسکا جسم سارا
دہن اوسکا در قعر سقر تہا / ہر اک موے سر اک مار دو سر تہا

[illegible] ہر ایک جسم شعلہ ور تھی ہوائے آتشیں اوسکی نظر تھی
معذب تھا جو قہر کبریا میں مسلسل تھا وہ زنجیر بلا میں
نشان تھے جا بجا ضربت کے تن پر سراپا چور چور اوسکا تھا پیکر
ہوا اسطرح سے وہ دیو گویا محمد کی ہے امت تو ادھر آ
کہا زندہ ہے دنیا میں پیمبر کہا اوسنے سدہاری سوئے کوثر
ہوا وہ شاد مثل شعلۂ نار سنبھل بیٹھا خوشی سے وہ زیاں کار
کہا کچھ چاہ زمزم کا نشان ہے بتا مجھسے کہا اوسنے کہاں ہے
ہوا پژمردہ اور بولا وہ دلگیر جماعت جمع ہے بولا بدستور
یہ پوچھا اوسنے پھر ہو کر مکدر درود پاک پڑھتے ہیں نبی پر
کہا ہر ایک کا یہ حرز جان ہے یہی ہر حال میں ورد زبان ہے
بسان شمع پگھلا وہ یہ سنکر جلا سوز الم سے مثل اخگر
کہ ناگہ ایک فرشتہ ہول منظر ہوا نازل مثال قہر داور
لگا کرنے ز آتش بار بولا ابھی آیا نہیں ہے وقت تیرا
ہوا یہ دیکھکر وہاں سے گریزان چلا مانند صرصر دل پریشان

## دیدن سیم دل پریشان قصر زرین نشان و باغ رشک جنان
## کہ دراں شہدائے بدر خفتہ بودند

نظر آیا عجب قصر ضیا بار بنی تھی خشت سیم و زر سے دیوار
مقفل تھا مگر اوس قصر کا در کہ تھا دشوار جانا اوسکے اندر
جبین در پہ تھا اک خط پر نور رسولوں کے تھے سب نام اوسمیں مسطور
پڑھے اوسنے جو اسمائے مطہر گرا حکم خدا سے قفل کھل کر
مثال چشم شوق اوسکا کھلا در رکھا اوسنے قدم اوس در کے اندر

فضای صحن تھی صبح طرب خیز ۔ خیابان چمن تھے فرحت انگیز
چمن مثل عروس آراستہ تھا ۔ صف آرا سبزۂ نوخاستہ تھا
مثال [illegible] ہر جا تتاب ۔ صفت مہتاب کی تھی چادر آب
[illegible] بخش [illegible] ار ۔ حلاوت مین فزون مثل لب یار
کنارے [illegible] تھے خوان نعمت ۔ لگے کسنون سے سب غنچونکی صورت
بہت ہوکر [illegible] پایا من و سلوی ۔ کیا شکر خدا اور خوب کہایا
شہا جب سیر ہوکر وہانسے کچھہ دور ۔ نظر آیا اوسے ایک قصر بلور
غرض اک قصر مین کچھہ لوگ دیکھے ۔ کہ خون آلودہ تن سے سر جدا تھے
گیا جب دوسرے ایوان مین حیران ۔ تو دیکھے دو شہید اوسمین بصد شان
لیے ہاتھون مین تھے شمشیر خونبار ۔ کفن گلگون تھے گویا رشک گلزار
بدن پر تھے سراسر زخم کاری ۔ لہو حلقوم سے تھا اونکے جاری
مکان تھا لالہ زار اونکے لہو سے ۔ معطر مثل گلشن تھا وہ بو سے
مکان ایک اور دیکھا وہان نمودار ۔ کھڑے تھے اوسکے اک دربر دو اسوار
سر اسوار تا اوج علا تھا ۔ سم رہوار تا تحت الثرا تھا
ہوا یہ دیکھکر ہیبت سے لرزان ۔ وہ بولے کس لیے ہوتا ہے حیران
نہین کرتے تعرض اہل دین سے ۔ تو ہے انصار ختم المرسلین سے
کہا میری کرو غم سے رہائی ۔ بتاؤ کچھہ مجھے راہ رہائی
وہ بولے جا اسی سمت اے دل افگار ۔ بحکم حق ملے گا اک مددگار
جہان پر سبزہ زار جانفزا ہے ۔ وہان وہ گلبن راہ ہدی ہے
ادا حضرت مین کرنا تو بہ تعظیم ۔ عبد اللہ و عبد اللہ کی تسلیم

## رسیدن آن سرگشتہ یاس و ہراس بخدمت بابرکت حضرات

## الیاس علیہ السلام

چلا وہ رہروِ راہِ مصیبت ۔ بشارِ یک روان وحشت غربت

گیا القصہ طے جب وہ بیابان ۔ ہوا دریائے بے پایان نمایان

لبِ آب نور سے مانند خورشید ۔ صباحت مین مثالِ صبحِ امید

نظر آیا وہان اک مرد ذیشان ۔ تہی جسّے قدرتِ خالق نمایان

بچہا سجادہ تہا آبِ روان کا ۔ عبادت وہ خدا کی کر رہا تہا

دو جانب اوسکے تہے دو شیرِ غران ۔ کہ تہا برجِ اسد مین مہرِ تابان

وہ دونون تہے جو پابندِ اطاعت ۔ اوسکے ساتہہ کرتے تہے عبادت

اوٹہا جب سجدہ گاہِ آب سے سر ۔ ہوا مغرب سے طالع مہرِ انور

نظر آیا جو خورشیدِ دو عالم ۔ ہلال آسا ہوا تسلیم کو خم

کیا عرض اوسنے باصد اشکباری ۔ کہ اے روشن دل و مقبولِ باری

مری کیونکر رہائی ہو یہان سے ۔ مین نکلون کسطرح گہر اس مکان سے

ہوا وہ بحرِ عرفان یون گہر بار ۔ کہ اے آوارۂ صحرا و کہسار

یہان سے جا تو حکمِ کبریا سے ۔ ملاقی ہوگا تو اک رہنما سے

گذر ہوا ونکی جب خدمت مین تیرا ۔ ادا کرنا سلامِ شوق میرا

## دیدن تمیم خستہ حال جمال باکمال حضرت خضر علیہ السلام ومعائنہ زمین پر نور وزن رشک حور و دیگر عجائبات آن مقام

الا ساقی مسیحِ دردِ دوری ۔ طبیبِ مرضِ رنجِ ناصبوری

الا اے خضرِ دشتِ رہنمائی ۔ الا اے رہبرِ راہِ رسائی

پلا جامِ امیدِ جانِ ناکام ۔ دکہا لطفِ وصالِ عیش و آرام

مئے گلرنگ سے کر مجہکو مدہوش ۔ نگارِ لالہ رخ سے کر ہم آغوش

پلا آب حیات حب او دانے / مثال خضر دے عمر دوانے

صراحی زیب بزم مدعا کر / شگفتہ غنچہ خاطر مرا کر

جو لا گردش مین جام بادہ نور / مری ہون دیدہ پر شوق مخمور

کرون وہ حال عبرت خیز مسطور / کہ جو اصل روایت مین ہی مذکور

غرض وہ بادیہ پیماے آلام / چلا مثل غبار دشت ناکام

تن و جان خستہ آزار دل افگار / مغیلان کیطرح آنو وہ خار

مثال یاس و امید تباہی / ہوا افتان و خیزان وہانسے راہی

غرض پہونچا خزان کیطرح وہ زار / جہان وہ سبزہ تہا رشک خط یار

عیان اوس سے بہار زندگانی / بہرا تہا موبمو جوش جوانی

سرا چمن مین تہا اپنے طناز / مثال سرو سرکش محو انداز

زمین پر فرش تہا گویا طرب خیز / سراسر دلکش و آسایش انگیز

سراپا سے عیان حسن و نزاکت / خط رخسار گلرو یا نکی صورت

ہر اک گل مثل دست یار ڈالی / گلو مین گوہر شبنم کے مالے

دیئی تہی پہول تاج زرنگاری / لگاے سر پہ چتر نوبہاری

دیئے آنکہو مین نرگس سرمہ ناز / بہرے چتو مین انداز فسون ساز

لب سوسن پہ مستی کی دہڑی تہی / نگہہ ہر پہول کی جبین سے لڑی تہی

لئے آئینہ ہر غنچہ مصفا / ہر اک گل حسن اپنا دیکہتا تہا

وہان یک نخل رشک نخل ایمن / مثال فضل حق تہا سایہ افگن

اودسی جا نوجوان سبزہ آغاز / سراپا جسکا تہا حسن خدا ساز

جبین پر نور کا عالم نمایان / مثال جلوہ خورشید تابان

رخ روشن پہ تہی بہنی ضیا بار / فروغ ماہ تہا گویا نمودار

وہ تھی دو ابرو میں جلوہ افگن — دیا محراب میں تھی شمع روشن
مسلسل زلف رشک لیلۃ القدر — ہوئی تھی گرد رخ کے ہالۂ بدر
وہ زلفیں جو کہ پر چیں دلربا تھیں — طناب خیمۂ نور خدا تھیں
تھی چشم نرگسی رخ پر نمایاں — دیا آہو حرم میں تھے خراماں
مقوس ابروے خمدار مشکیں — تھے وہ محراب طاق کعبہ میں
وہ دو نو مردم چشم وفا تھے — دیا دو طائر قبلہ نما تھے
وہ مژگان خم چشم پر تھے سایہ گستر — دیا شہباز تھے کھولے ہوئی پر
دیا صیاد بہر صید نخچیر — لیے تھے پنجۂ مژگاں میں تیر
تھی تن جسم پر پوشاک دھانی — نمایاں رخ سے آغاز جوانی
سدا سبز تھا اک نخل طور — رخ روشن تھا مثل شعلہ طور
گریبان غیرت صبح طرب خیز — مثال ہیکل زرین دل آویز
عمامہ سبز رشک سنبل تر — ہوا تھا یاسمن پر سایہ گستر
ہجوم حسن سے روشن افق تھا — فروغ نور تا نیلی تتق تھا
سراپا محو تھا یاد خدا میں — بدل مفتون عشق کبریا میں
ہوا فارغ جو طاعات خدا سے — کہا اوس رہرو راہ بلا سے
کہ اے یار رسول پاک داور — عجائب سیر دیکھی تو نے اکثر
مگر اس کوہ کا بھی کر تماشا — خدا کی صنعتوں سے ہو شناسا
چلا تسلیم کرکے با دل شاد — تو پہونچا کوہ پر وہ سرو آزاد
نظر آئی زمیں اک رشک کافور — مثال وادی ایمن تھی پر نور
وہاں دیکھی زن پاکیزہ صورت — پری رو سرو قامت مہر طلعت
مثال سنبل تر اوسکے رخ پر — چھٹی تھیں بیس ۲۴ زلفیں تھیں

کیا اوسکو سلام اوس با خدا نے
نہین ہے بولنا مجھکو سزاوار
پڑا تھا رہ رو صحرا پے ادبار
اک اوسکے سامنے بار گران تھا
اوٹھانا اوسکا تھا شغل اوسکو ہر بار
ہوا فضل عبث سے اوسکے حیران
کنار چاہ کے ایک شخص دیکھا
بنا تھا چہ بچہ بھی اک لب چاہ
مگر سوراخ تھا اک وسکے اندر
ہوا حیرت زدہ یہہ مرد دانا
بڑہا واہان سے تو سیر تازہ دیکھی
نکل کے اوسکی تھی یہہ روداد
ہوا اک دابہ اوس جا نمودار
گئی تھا دم سے سب دنیا کو محصور
اوٹھا یہہ خاک سے جسد م ہوا ہوش
نہایت سہمناک آشفتہ خاطر
جو حضرت نے یہہ اوسکا حال دیکھا
ہوا رنج و تعب سب اوسکا زائل
کیا عرض اے چراغ بزم عرفان
بحق صنعت صناع داور
یہہ سنکر ہوا آگاہ کرامات

اشارے سے کہا اوس مرد حق نے
مین صائم ہون شکر مجھے گفتار
ہوا اب ایک شخص اونچا شودار
نشان کو وہ عظمت مین عیان تھا
مگر اوٹھتا نہ تھا زنہار زنہار
پڑا اوسکا سے وہ خاطر پریشان
شبانہ روز تھا پانی وہ بھرتا
اوسے بھرتا تھا ہر دم مرد آگاہ
کنوئین مین پانی بھرجاتا تھا ہبکر
وہان سے پھر ہوا آگے روانا
سگ مادہ وہان اک حاملہ تھی
شکم مین اوسکے وہ کرتے تھے فریاد
کہ بال اوسکا تھا ہر اک شغل بسیار
گرا اوس ہول سے غش کہا کر بخود
چلا وہان سے مگر حیرت سے خاموش
ہوا خدمت مین اوس حضرت کی حاضر
تو دست پاک کو سینہ پہ پھیرا
ہوا فیضان رحمت دلپہ نازل
فروغ شمع ایمان نور یزدان
ہوا رخ سے کرو مجھکو خبردار
ہوا اون جلوہ افزا ہدایات

دل و جان سے سن ای یار پیمبر
ہوا تھا وضو اک شب غسل تجھپر
ہوا عفریت کا فراک نمودار
کیا تجھکو خیانت سے گرفتار
کیا رحم اپنا خالق جہان نے
ہوا جس دیو پہ پہر وہانسے اسوار
وہ کا تھا بہیبت نام خدا سے
ہوا اک سبز طائر وہان ہویدا
کیا ہی قبل آدم وہان نشیمن
تجھے آئے نظر جو لوگ دیندار
نہ کبر اونمین نہ اونچے گھر تھا وین
ہی بے مالک کے سر تھے زیب یا زار
نہ قصہ ہے نہ کچھ حاکم ہے درکار
نہ غرور عسرت دنیا سے ہر بار
جو تونے صومعہ اک کہنہ دیکھا
جواہر جس جگہ تجھکو ملا تھا
جو ماہ صوم تھا اون روزون ای یار
تجھے جو لیگیا تھا مرد نادان
وہ تھا اون کافران اشقیا سے
جو تھا اک دیو کافر مثل کہسار
وہ تھا دیو شقی ملعون دجال

کہ ہے شہر مدینہ مین تیرا گھر
نہانے کو چلا گھبرا کے مضطر
اوٹھا کر لیگیا پہر وہ ستمگار
جہان تھا مسکن غولان کفار
ٹھہرایا تجھکو شاہ جنیان نے
وہ تھا سرکردہ دیوان غدار
گرا ساحل پہ تو اوج ہوا سے
موکل وہ فرشتہ تھا وہانکا
ہزارون سال سے ہی اوسکا مسکن
وہ ہین موسی کی سب امت سے ای یار
نہ خوف دزد ہے نہ ڈر لگا وین
کہ ہی خود معتبر وہان کا خریدار
وہ ہین سب تابع فرمان غفار
نظر کرتے ہین قبرون پر کئی بار
فروکش ہے وہان اک یار عیسی
وہی باغ ارم شداد کا تھا
تو زنجیر وہین شیطان تھے گرفتار
کہ تنے انگشتر و ملک سلیمان
رہے جو منحرف اوس یار خدا سے
جبین پر ایک چشم اوسکی نمودار
زبان کفر کا تھا پوچھتا حال

جہان دیکھا تھا گلزار شہادت
وہان ہے نوجوان باسعادت

شہید بدر جو صف شکن ہے
شکر خواب اوسجگہ وہ گلبدن ہے

عبید اللہ و عبد اللہ نیکو کار
موکل ہین بحکم رب مختار

جوان جو تھا مثال شعلہ طور
بچھائی آب پر سجادۂ نور

ہین وہ ہی اک رسول خلق ناس
ہی نام نامی اونحضرت کا الیاس

تعلق اونسے ہین دریا کی سب کار
وہی ہین کار دریائی کے مختار

مجھے پوچھو تو میرا خضر ہے نام
مجھے احکام صحرائی سے ہے کام

زمین دیکھی جو تو نے روشن اے یار
نہین اوسپر ہوا عصیان غفار

دکھائی دی جو عورت لالہ رخسار
وہ ہے دنیا کی شوہر کش جفاکار

نظر آیا جو تجھکو ایک حمال
تعجب کے ہی لائق اوسکا احوال

ہی اوس بار گران سے سخت غافل
اوٹھاتا ہی اوسے ہر بار جاہل

حقیقت مین یہ ہی انسان نادان
کیا اقرار طاعت پیش یزدان

نہین اوٹھتا عبادت کا مگر بار
نہ سمجھا ہم یہ کیون کرتے ہین اقرار

گنہ کرتا ہی اور غافل ہی ہیہات
اوٹھا سکتا نہین بار مکافات

سنگ مادہ سی ظاہر ہی یہ اسرار
کہ ہوگا اک زمانہ تیرہ و تار

بزرگونکی نہ کچھ ہوویگی توقیر
کرینگے خورد بیجا اونکی تحقیر

سنوین ہے جو مرد باسفاہت
ریا کی اصل مین ہی وہ عبادت

کنوین مین پانی جو کرتا ہی فی الفور
عبادت کار یا کی ہی یہ ہی طور

کہا اوسنے کہ اے خورشید عالم
کبھی الیاس و تم ملتے ہو باہم

کہا ہر سال حج مین اجتماع اوقات
مقرر ہی سہی اونسے ملاقات

لگا کرنے تفحص وہ عمر اندوز
غذا حضرت کی کیا ہی شب و روز

| | |
|---|---|
| کہا حضرت نے سن مرد خردمند | غذا ہے نان جو کی لقمہ چند |
| مگر ہر سال میں کرتا ہوں اک بار | نہیں اس سے زیادہ مجھکو درکار |
| عطش سے ہوتی ہے گر خواہش آب | تو زمزم سے فقط ہوتا ہوں سیراب |
| جہاں ہے بیچ میں اک کوہ مشہور | وہیں ہے رفع حاجت میرا دستور |
| کہا تمکو قسم ہے اوس خدا کی | کہ لذت دی تمہیں آب بقا کی |
| دعا وہ کونسی تھی جسنے پائی | ہوئی جو آب حیوان تک رسائی |
| کہا وہ یہہ دعا ہے ای نیکوکار | اسی کر نقش لوح خاطر زار |

بسم الله الرحمن الرحيم

اللهم انی اسئلك يا سمك الذی انشق به شق الصحر وابرم الامر وقذف الدر
ونزل الفضل واعشب النهر وذخر البحر وانبت البر ونور البدر وختم
بالذكر محمد المطهر واسئلك باسمك الذی استقل به العرش
وانس به الوحشی واعذق له العطش واورق به الشجر واسبل
به الرش واحتوی به القدس فلا اله الا انت واسئلك
باسمك الذی شق القلم وامشی القدم واسنح العلم
وابرا النسم واختار الحرم واعتاد الكرم وصدق النعم
ونور الاعين وبلبل الالسن وسردج الاقاليم وسمی برحمته
الرحمن الرحيم ذلك الله الذی لا اله الا هو الحی القيوم
فاغننی اللهم بما رزقتنی واقصدنی من حيث امشی واعصمنی
من حيث الحقيتنی ولا تكفلنی طلب ما حرمتنی واستعملنی
لما يرضيك عنی وقونی علی طاعتك ابدا اما ابقيتنی
وبارك لی بما رزقتنيكما وعدتنی ولا تفضحنی وفی ذمة

بنبیك فاحشرنی وبكاسه فاسقنی وفی شفاعته فادخلنی
وبوجهك الكريم يوم القيامة فلاتحرمنی وفی ظل عرشك
فاظلنی وفی وجنتك فاسكنی ومن ورثة النعيم فاجعلنی
ومحاراة الاعداء فاكفنی ومن الشيطان يارب فاسترنی
ومن عافيتك فاجرنی وعلى التقوى فثبتنی وبذكرك فارغبنی
ووقبی ولاتخذلنی واشی فی الدنيا حسنة وفی الاخرة حسنة
وقنا عذاب النار برحمتك يا ارحم الراحمين

اسی سے پائی راہ آب حیوان
خدا نے مشکلین کین میری آسان

یہی ہی گنجینۂ یمن و سعادات
کلید قفل حاجات و مرادات

یہی تعویذ جسم و حرز جان ہے
عصاے دست و ایمان و امان ہی

اسی سے مین نے طے کی راہ ظلمات
ہوئے مفتوح ابواب ہدایات

خدا کا ہی یہہ اسم پاک اعظم
اسی کا ورد مین رکہتا ہون ہر دم

کیا اسم و دعا جب اوسکو تعلیم
تو اوسنے عرض کی اوسدم بتعظیم

اگر فرمائین حضرت میری امداد
تو پہونچون اپنے گہر مین خانہ برباد

کہا تو دور ہے اپنے مکان سے
ہی راہ سی صد و سی سال یہان سے

مگر مضطر ہوا ہے مرد غافل
مدینہ مین تو ہوگا آج داخل

ہوا جب ختم حضرت کا یہہ فرمان
ہوا ابر سیہ ناگہہ نمایان

ملک قہر و غضب کے ہر طرف تہے
روانہ ساتہہ اوسکے صف بصف تہے

کہا حضرت نے ای قہر الہی
ہوا کس سمت تو اسوقت راہی

بصد تعظیم کی عرض اے پیمبر
ہوا ہے مجہہ نازل حکم داور

کرون تا عزم اقلیم عجم کا / گراؤن صاعقہ قہر و ستم کا

بجز حرمان نہو نازش کے حاصل / ہمی ہر قطرہ آب زہر قاتل

کرون اونکی گناہون کی مکافات / نہ رکھون کچھ عمارات و زراعات

بجالاؤن جو خدمت ہو سزاوار / تو فرمایا نہین کچھ مجکو درکار

اوڑا القصہ بعد عرض احوال / ہوا اک اور نازل ابر فی الحال

علی ہذا القیاس ای ہمکرر / کیا عرض اپنا اپنا حال آکر

یکایک ایک ابر جلوہ اندوز / ہوا اوس سرزمین پر رونق افروز

ملک رحمت کے اوسکے ہمقدم تھے / جلو مین نور کے تابان علم تھے

جبین پر کلمہ طیب تہا مسطور / عیان ہر حرف سے تہا لمعہ نور

کہا حضرت نے ای الطاف یزدان / معلق کشتی دریائی احسان

فراش مہد آرام خلائق / مہذب منصف مینای حدائق

لبا خوش دایۂ الطاف دامن / عطوفت پرور اطفال گلشن

کدہر ہی قصد فیض کامگاری / خرامان ہی کہان باد بہاری

کہا اے خسرو ملک ہدایت / مدینہ کیطرف سے عزم نہضت

دیا حضرت ساقی کوثر / تف گرما سے ہی نقصان سراسر

ہوا ہی مجکو حکم رب ارباب / کرون اوس سرزمین کو جا کی سیراب

بلا ہی قحط سالی وہان نہ آئی / گزند تشنہ کامی چہوٹ جائے

مجہے منظور ہے تعجیل ہر آن / بجالاؤن جو ہو حضرت کا فرمان

کہا اسکا مدینہ مین ہے مسکن / یہہ ہی یار رسول پاک دامن

بہت عرصہ سے ہی غربت مین ناکام / اسی یہو نچادے تو گہر تک آرام

ہوا فرش زمین وہ ابر سنکر / کہا بالراس والعین ای پیمبر

سعید لی پھر اوس نے یون حضرت گھر بار　　علی ہی بعد احمد کل کا مختار
میری جانب سے تو خدمت میں جانا　　ادا کرنا سلام مخلصانہ
شمیم خستہ دل اوس شاہ کے سنگ　　ہوا اسوار اوس تخت روان پر
بیان کر تا داستان پہونچی با تمام　　کرون اب ذکر اوسکے گھر کا ارقام

## حال شوہر کردن زن شمیم بحکم عمر ابن الخطاب بعد گذشتن ہفت سال

قلم لکھتا ہے از سر نو پھر روایت　　کہ ہے ایام ہجر انکی حکایت
ہین کہتی ابن عم اشرف الناس　　فقیہہ و عالم دین ابن عباس
بحکم نافذ خلاق معبود　　ہوا جسدن وہ اپنے گھر سے مفقود
زن نادان ہوئی اوسکی پشیمان　　اثر سے فال بد کے سخت حیران
غم فرقت ہوا از بسکہ طاری　　ہوئی صبح و مسا مشغول زاری
اسی صورت سے گذری پانچ جب سال　　ہوئی عسرت سے از بس مضطر الحال
پریشانی سے اپنی ہوکے ناچار　　عمر کے پاس آئے بادل زار
کہا انصاف سے مین ایک زن ہون　　مگر دل تنگ رنج و محن ہون
جوان بہائی تھے دو میرے خوش انجام　　ہوئی بہلی شہید بدر گلفام
چچا اور باپ کو بہی موت آئی　　شہادت دونون سرداروں نے پائی
مرے فرزند ہین دو خستہ احوال　　صغیر السن نہایت ہین وہ اطفال
مرا شوہر شمیم خوش سیر سے　　تو وہ عرصہ سے مفقود الخبر ہے
بہت ہون تنگ ہستی سے دل افگار　　نہ یاور ہے نہ مونس ہے نہ غمخوار
مرے لڑکو نپہ ہے فاقہ بر فاقہ　　نہیں غش سے اونہین اکدم افاقہ
ہے اونکی حال سے دل پارا پارا　　تحمل کا نہیں اب مجھکو یارا
اگر جائز ہوا از روی شریعت　　تو شوہر کرنے کی دیجے اجازت

خلیفہ نے کہا اے پاک دامن
ہراسان ہو نہ پہر رزق زنہار
پہری یہ حکم سنکر دل پریشان
اسی صورت ہوا جب منقضی سال
کہا سن اے امیر داد گستر
جدا وہ چہہ برس سے بی نشان ہے
مرے فرزند و غنچہ دہن ہین
اگر تزویج ہو مجہکو سزاوار
کہا ہرگز نہین حکم پیمبر
چلی گہر کی طرف یہ حکم سنکر
نہایت تہی پریشانی سے دل تنگ
جدائی کا جدا دیر قلق تہا
ادہر فرزند وا نیمہ سر تہے
برس دن سخت جانی سے بسر کی
ہوا پایان جو اوسکا غم اوٹہانا
کہا اے بادشاہ دولت و داد
مرا شوہر ہوا گہر سے جو مفقود
برس جب پانچ گذرے تب مین آئی
کہا تو نے شکیبائی سزا ہے
مصیبت پہر برس دن تک اوٹہائی
کہا تو نے کہ تو ہے توم الضار

برس دن صبر کر جا اپنے مسکن
کہ ہے روزی رسان وہ کل کا غفار
تہی دستی سے لیکن سخت حیران
عمر کے پاس آئی خستہ احوال
بہت عرصہ سے ہے مفقود شوہر
ہماری شرع کی عالم مین جان ہے
مگر پژمردہ رنج و محن مین
کرون تجویز کوئی مرد دیندار
نہ تو کرنا ابہی زنہار شوہر
وہ ہے حیران و سرگردان و مضطر
فلک کی کجروی سے روز و شب تنگ
غم فرقت سے رخ کا رنگ فق تہا
بیٹونکی طرح سے دربدر تہے
خبر پائی نہ کچہہ اوس بی خبر کی
ہوئی سوئی عمر وہ پہر روانا
پریشان حال ہون مین خانہ برباد
ہوئی راہ معیشت مجہہ پہ مسدود
پریشانی تجہے ابہی سنائی
ابہی تزویج کرنا ناروا ہے
ہوئے جب چہہ برس تب پہر مین آئی
شکیب و صبر ہے تجہکو سزاوار

بہت سنکر پھری گئی مایوس و محروم
غرض گذرے ہین مجھکو سات اب سال
نہ شوہر کا کہین میرے نشان ہے
بسر کرتی ہون باصد سخت جانی
صغیر السن ہین دو فرزند لیکر وہ
نہ فاقونکی رہی ہے اونکو طاقت
کہون مین کس زبان سے جو کہ ہو حال
بہت تو عادل و عالی ہمم ہے
نہ بیت المال سے تو کچھ خبر لے
نہ گر حکم جناب کبریا ہو
شریعت کے تو تم حاکم ہو مختار
لحاظ حلت و حرمت ہی سود
ہی جائز جسمین ہو مرضی تمھاری
کہا تو خوش عقیدت بے ریا ہے
مگر ہے انتظار عدہ درکار
پھری گھر اپنے باصد شادمانے
ہوے جب ختم وہ عدہ کے ایام
غرض اوسنے نہ کوئی چارہ دیکھا
چلی لیکر اوسے گھر اپنے دلشاد
رہی گی رات بھر شوہر کی ہمدوش
ہوئی سرگرم ساز میہمانے

برس دن تک رہی مہموم و مغموم
نہایت ہے پریشان میرا احوال
نہ مجھمین صبر کی تاب و توان ہے
ہوئی ہے تلخ مجھکو زندگانی
مگر فاقون سے ہین بیدم وہ خستہ
نہایت زار ہے اب ونکی حالت
ترحم کے ہے لائق اونکا احوال
نظر کر ہمیہ کیسا یہ ستم ہے
نہ حکم عقد میرے واسطے دے
خلاف شرع پاک مصطفےٰ ہو
کسیکی پیروی کب ہے سزاوار
وہی بہتر ہے جسمین کچھ ہو بہبود
اوسی پر منحصر ہے حکم باری
بلاشک عقد تیرا اب روا ہے
مہینہ چار گذرین تب ہی مختار
سنی تازہ نوید کامرانے
عمر کے پاس آئی تب وہ ناکام
پڑھا اک نوجوان سے عقد اوسکا
کہ اب چلکے کرون گھر اپنا آباد
کنار وصل مین شب بھر ہم آغوش
کیا سامان وصل شادمانی

## حکایت رفتن ضرار در سفر و رحلت شدن زن ضرار

عجب عبرت فزا ہی یہہ حکایت ابی دوجانہ کرتا ہی روایت
کہ تہا اک مرد خوش کردار و جرار ضرار اوسکو کہا کرتے تہے انصار
پہر اک روز دربار عمر سے کہا اپنی زن نیکو سیر سے
اوٹہا دے تو کمان اپنی و تیر سنان و خنجر خونخوار و شمشیر
ہوا ہی یہہ عمر کا حکم صادر چلے اصحاب و انصار و مہاجر
جہاد اشقیا مین ہون قدم زن کرین ترک عیال و شہر و مسکن
زن اوسکی حاملہ نیکو سیر تہی مثال شاخ گل وہ باردر تہی
کہا اوسنے کہ اے مرد خوش انجام انیس راحت و غمخوار آلام
تو اپنے عزم کا بیشک ہی مختار نہین مانع تجہے ہوتی مین زنہار
ولیکن تجہسے ہون یہہ آرزومند کہ سونپے جا کسیکو اپنا فرزند
کہا اوسنے کہ اے دلدار جانی بہار باغ عیش زندگانی
جدائی کا نہین ہی جیف یارا ولیکن کچہہ نہین جز صبر چارا
اوسے سونپا خداوند جہانکو جناب خالق کون و مکان کو
نگہبان ہی وہی خلاق داور کہ ہی جو حافظ چرخ دوار
بشر کو لایا ہے کتم عدم سے کیا پیدا ہمین اپنے کرم سے
اگر باقی ہے اپنی زندگانی تو پہر اینگے باصد شادمانی
شہید راہ حق گر ہوگئے ہم تو کرنا صبر اے غمخوار ہمدم
ہوی غمگین یہہ سنکر وہ دل آرام مثال گل ہوی پژمردہ گلفام
ہوا رخصت وہان سے وہ دلاور گری یہہ فرش پر بیمار ہوکر
نہایت حال اوسکا ہوگیا زار تپ غم سے بڑہا ہر لحظہ آزار

اجل نے دی اوسے پھر گر مہلت — جہان سے آخرش کی اوسنے رحلت

عزیزان و اقارب نے کیا غم — بجا لائے جو کچھ تھا رسم ماتم

مہینے تین جب گذرے تو آخر — ہوا مرد مسافر گھر مین حاضر

بچشم شوق دیکھا دلربا کو — مگر پایا نہ یار باوفا کو

تحمل کار ہا اوسکو نہ یارا — ہوا دل اوسکا غمسے پارا پارا

ہوا ازبسکہ دل اوسکا پریشان — چلا باہر وہ گھر سے ہوکے حیران

جہان رہتی تھی اوس گلرو کی خواہر — گیا وہان بہہ پریشان حال ومضطر

وہ روئی دیکھکر با دیدۂ زار — کیا سب حال رحلت اوسنے اظہار

ہوا وہ یاد سے جب اوسکی مایوس — ملا پھر بار اپنا دست افسوس

ہوئی افزون جو دلکی بیقراری — لگا کرنے وہ آہ و اشکباری

پھرا گھر کو وہ آخر مرد دیندار — غم و اندوہ مین با حالت زار

## دیدن ضرار غمگین جلوۂ قبر راو خواب نوشتین

چھپا پردے مین جب مہر ضیا بار — ہوئی بے پردہ لیلائے شب تار

رخ زیبا پہ چھوڑے اپنی گیسو — سواد زلف سنبل پھیلی ہر سو

تعب غم سے ہوا ازبسکہ حاصل — تو سویا فرط غم سے ہوکے غافل

ہوا یاور جو اوسکا بخت بیدار — تو دیکھا خواب مین یہہ تازہ اسرار

کہ استادہ ہون مین گویا بماتم — نظر کرتا ہون قبرستان پہ ناکام

وہان اک قبر ہے ازبس ضیابار — کہ نور اوسکا فلک تک ہے نمودار

ہوا یہہ دیکھکر حیرت کا عالم — گیا تا قبر وہ دل تفتۂ غم

تو دیکھا ہے لحد سے نور تابان — فلک تک ایک جلوہ ہے نمایان

ہوا اس خواب سے گھبرا کے بیدار — چلا شمشیر لیکر وہ دل افگار

کہا اول تو خواہر سے یہ سب حال — سنایا خواب کا سب اوسکو احوال

کہا اوسنے ترا اررویا ہی صادق — کہ نفس الامر کے ہے یہہ مطابق

ہوئی ہی دفن جب سے وہ زن پاک — چھپا گویا مہ تابان تہہ خاک

عیان ہوتا ہی قبرستان مین اک نور — لحد ہو جاتی ہی جلوہ سے معمور

## داخل شدن ضرار دل پریشان در قبرستان و بچہ خود را در کنار میت زندہ یافتن

سنا جس دم یہہ حیرت کا فسانہ — ہوا وہ سوئی قبرستان روانہ

دلیرانہ ہوا وہان تک جو واصل — ہوا بیخوف قبرستان مین داخل

نہایت رات تہی وہ تیرہ و تار — مگر تہا قبر سے جلوہ نمودار

لحد سے تہا فروغ نور تابان — فلک تک جلوہ قدرت نمایان

ندا دی ہاتف غیبی نے اکبار — کہ سن اے بندۂ درگاہ غفار

جو تونے سونپی تہی اپنی بضاعت — وہ ہے موجود ہے تیری امانت

ندا سنکر قدم آگے بڑھایا — لحد تک بے ہراس و خوف آیا

ہوا جب قبر پر وہ ایستادہ — ہوئی وہ قبر مثل در گشادہ

تو دیکھا ایک طفل مہ جبین ہی — صغیر السن بہت وہ نازنین ہی

وہ سینے سے اوسی میت کی چھپان ہی — لئے ہی منہہ مین اپنے اوسکی پستان

سر پستان سے شیر اوسکی روان ہی — شکم سیر اوس سے وہ غنچہ دہان ہی

عجب اوسکا ہوا حیرت سے عالم — کبھی حسرت کبھی عشرت کبھی غم

کبھی تہا قدرت خالق سے حیران — کبھی تہا اوسکی رزاقی سے شادان

غرض اوس طفل کو زندہ جو پایا — کنار قبر سے باہر نکالا

لے آیا گھر مین سینے با دل شاد — کیا اوس کلبۂ احزان کو آباد

جہاں رہتی تھی روشن شمع کافور | وہاں ہی مثل شب ظلمت سے دیجور
جہاں رہتی تھی شہزادی وہاں پر | ابابیلیں رہا کرتی ہین آکر
جہاں رہتا تھا سامان شہانہ | وہاں اب بوم کا ہی آشیانہ
جہاں تھا بادشہ کا خاص مسکن | وہاں زاغ و زغن کا ہی نشیمن
جہاں تھی سرو قامت یاسمن بو | وہاں پر فاختہ کرتی ہی کو کو
جہاں پر رقص کرتی تھے سمن بر | اوڑا کرتے ہین اب وہاں جغد گر
جہاں جلتی تھی شمع جلوہ افروز | وہاں کرتی ہی قمری آہ دلسوز
گلستاں جب تو کیا فرحت فزا تھا | و یا اکدم مین وہ دشت بلا تھا
کہڑی ہنستی تھے جب تو رشک شمشاد | صنوبر اب وہاں کرتا ہی فریاد
جہاں تھی لطف سی چشموں کو حیرت | وہاں کہڑے ہی نرگس چشم حسرت
عجب تھا گلستاں کا جب تو عالم | ہوا اب نخل ہر اک نخل ماتم
جہاں تھے نازنین پیکر خرامان | وہاں پہرتی ہی اب باد پریشان
جہاں تھے خیمہ زرتار بر پا | وہاں ہین ٹھیکرے مٹی کی ہر جا
جہاں تھا شادی و عشرت کا سامان | وہ مثل دشت پر وحشت ہی ویران
نہ کوئی لیگیا وہ حشمت و مال | گئے ہمراہ لیکن اونکی اعمال

گذشتن حضرت امیر المومنین علیہ السلام بر گورستان سلمین و بیان فرمودن سوانح دنیای ناپائدار و عرض کردن اموات احوال عالم برزخ را بخدمت حیدر کرار علیہ الصلواۃ و السلام

کتابونمین ہے یہ مضمون مسطور | خلاصہ اوسکا یون ہوتا ہی مذکور
کہ اکدن شہریار ملک ناسوت | سخن سنج کنوز سر لاہوت
شہ عالی نفس جان بخش اموات | بحکم پاک خلاق السموات

مجسم قدرت بیچون داور
لبسان آب نہر زندگانی
سوئی گور غریبان آپ آئے
کیا ہر ذرہ عکس رخ سے روشن
ملائک بہر استقبال آئے
قبور مومنین پر آئے حضرت
سلام خالق داور ہو تم پر
ندا آئی کہ شاہ عرش تعظیم
زہے عز و نصیب خاکساران
ہمارے آج جاگے بخت خفتہ
کیا شاہا ہمیں تونے سرافراز
تمہاری برکت سے اجر اہل ایمان
تمہارا احسان ہے اے سلطان ذیشان
ہمیں ہے اسوقت ہم سبکی تمنا
ہوئے اسطرح سے حضرت کہہ بار
بنائے تمنے جو عالی نشیمن
کئے جو قصر عالیشان بنیاد
بلندی جسکی تا کاخ سما تھی
ہوا ہے اوسکے کنگورہ و نکاپہ حال
جہان تھے فرش کمخواب و مشجر
جہان لٹکائے تھے فانوس و قندیل

امیر المومنین نفس پیمبر
مثال نور وحی آسمانی
عطا کرنے شرف تشریف لائے
ہوا وہ دشت رشک دشت ایمن
فرشتون نے زمین پر پر بچھائے
ندا فرمائی سے اے اہل غربت
کہو کیا حال ہے مرقد کے اندر
ہماری آپکی خدمت مین تسلیم
کہ آیا آپ سا عیسی دوران
ہوئے غنچہ دلونکے سب شگفتہ
ہوئی ہم عالم برزخ مین ممتاز
ہوا کمتر عذاب اہل عصیان
ہمارے جسم و جان مان باپ قربان
بیان فرمائے حالات دنیا
کہ اے دل تفتگان دار غدار
تمہارے اب وہان ہے مین دشمن
ہوے سیل فنا سے سب وہ برباد
کمند فکر جسے نارسا تھی
کہ زیبا مین اک عالم کی پامال
وہان خاک پریشان کا ہے بستر
وہان رہتے ہین خفاش و ابابیل

جو مین نے اسطرح سے التجا کی ۔ تو مرغ خوشنوا نے یہہ صدا دی
ہوا جب ابر کے لکہ پر اسوار ۔ تمیم خور رجی احمد کا انصار
بنا ابر روان مہد دل ارام ۔ بساط عیش باد نازک اندام
اوڑے لیکر اوسی باد بہاری ۔ دکہائی سیر آفاق اوسکو ساری
سلیمان کی طرح با عز و شان تہا ۔ روان تخت روان ابر روان تہا
چلو مین صاعقہ تابان علم تہا ۔ سمند تیز ابر برق دم تہا
سریع السیر ہو گی کیا کوئی شی ۔ ہزارون سال کی راہ اوسنے طی کی
نظر آے عجائب بحر و بر کے ۔ تماشے گلشن و نخل و شجر کے
کہین صحرا کہین گلشن کہین خار ۔ کہین ظلمت کہین نور اور کہین نار
کہین انسان کہین انواع حیوان ۔ کہین غولان کہین قوم نبی جان
غرض وہ ابر مثل برق آیا ۔ مدینہ مین ہوا کی طرح لایا
مدینہ تہا و یا اک بقعۂ نور ۔ غبار اوسکا تہا کحل دیدہ حور
نظر آیا مزار شاہ لولاک ۔ زمین تہی جسکی سطح بام افلاک
ملک رحمت کے اوسکے ہر طرف تہی ۔ فرشتہ ایستادہ صف بصف تہے
ہوا یہہ دیکہکر از بسکہ مسرور ۔ ہوا رنج و تعب غربت کا سب دور

آمدن تمیم در خانہ و دیدن زن خود را ہمکنار با مرد بیگانہ

بیا ای ساقی مہوش گل اندام ۔ سمبر سیمتن دلبر دل آرام
قیامت قامت و رفتار محشر ۔ گل گلزار خوبی حسن پرور
ستمگر بیوفا غارت گر دین ۔ بظاہر گلبدن باطن مین سنگین
نہال گلستان نوجوانی ۔ گل خندان باغ شادمانی
سراپا ناز و آہو چشم و سفاک ۔ بقتل عاشقان چالاک بیباک

تڑپتا ہون تیری فرقت مین اے جان ٭ ذرا مجکو مسیحائی دکھا تو
پلادے ساقیا مینا کا اک جام ٭ کہ بھولین سب سفر کے رنج والام
مگر ہان وہ شراب ارغوانی ٭ کہ جسکو شیخ پیتے ہے جوان ہو
خدا نے اپنی قدرت سے دکھایا ٭ یہ تھی امید جسدن کی وہ آیا
نحوست مین جو کوکب بخت کا تھا ٭ وہ برج سعد مین اب آکے چمکا
پلایا ہی خضر نے آب حیوان ٭ ہوا طے جادۂ ظلمات ہجران
کٹے ایام آلام و مصیبت ٭ دکھائے بخت نے سامان عشرت
دو بچھڑے بعد مدت کے ملینگے ٭ ریاض وصل کے غنچے کھلین کے
کٹے جب سیکڑون شبہای ہجران ٭ نظر آیا شب وصلت کا سامان
یہ شب ہے شب برات جان ناشاد ٭ یہ شب ہی یا شب قدر خداداد
یہ شب ہی رشک لیلائے محبت ٭ یہ شب ہی محمل آغوش وصلت
یہ شب ہے گیسوے رخسار محبوب ٭ یہ شب ہی زلف عنبر بیز مطلوب
یہ شب ہی طرۂ زلف پریشان ٭ یہ شب ہی عقد جعد سنبلستان
یہ شب ہی پردہ دار محفل راز ٭ سواد مردم چشم فسون ساز
شرف انداز مثل لیلۃ القدر ٭ تجلی بخش مثل لیلۃ البدر
یہ شب ہی پردۂ اسرار غیبی ٭ یہ شب ہی محمل لیلائے لیلی
یہ شب ہی یا بساط کامرانی ٭ دیا آغوش لطف نوجوانی
یہ شب ہی نو عروس خلوت راز ٭ یہ شب ہی دامن محبوب طناز
یہ شب لطف برات عاشقانہ ٭ کنار وصل معشوق جہان ہے
یہ شب ہی یا نقاب روے مہتاب ٭ سواد سرمۂ چشم شکر خواب
ہی جسکی زلف شام عنبر آمیز ٭ گریبان جسکا ہی صبح طرب خیز

ہر اک سر بانگ جسکی کہکشان ہی
جبین انجم سے جسکی زر فشان ہے

سنوارے زلف مشکین دلبرانہ
کہ جسکا پنجۂ قدرت ہی شانہ

شفق ہے غازۂ رخسارۂ شام
فروغ صبحگہ روے دل آرام

بچھی ہے ہر طرف اک چادر نور
مہ تابان ہی یا ہے شمع کافور

فنادیل فلک ہر سو ہین روشن
کواکب ہر طرف ہین جلوہ افگن

فروزان مشعل ماہ ضیا بار
چراغان ہین و یا انجم نمودار

کہو مطرب سے چنگ و ساز لائے
مغنی ہے کہان بربط بجائے

جو وعدہ وصل جانان کا قرین ہے
مجال صبر اب دلکو نہین ہے

بیا اے بلبل باغ فصاحت
بیا اے مرغ گلزار بلاغت

سنا دے وصل کا شیرین فسانا
خجل ہو جس سے بلبل کا ترانہ

سماعت کو تمنا ہے نہایت
عجب حیرت فزا ہے یہ حکایت

عجائب قصہ طرفہ داستان ہے
مزہ یہہ ہی بیان راستان ہے

لجاجت کی جو مینی اور اصرار
تو دی گلبانگ وسنی مجکو یکبار

کہ جدم وہ سحاب فرخ انجام
اوسے لایا مدینہ مین باآرام

یکایک شب نے کھولے پردۂ تار
کیا عالم کو خلوت گاہ اسرار

معنبر زلف کی اپنی پریشان
کواکب سے جبین اپنی زرافشان

ہوا فضل خدا اوس پر جو نازل
تو اپنے گھر ہوا فی الفور داخل

اوسی شب کو مگر وہ گھر مین آیا
کہ زوجہ نے کیا تھا عقد اپنا

یہ اپنے صحن مین گھر کے جو اوترا
تو اپنے آنکھون سے یہ حال دیکھا

عروس نو بنی ہی زوجہ اوسکی
بساط عیش پر ہے شاد بیٹھی

گلے مین بدہی پہولون کی پڑی ہی
سنوارے ہی بدن بازیب و تزئین
زرافشان مانگ سے ہی حسن افزون
لباس پُر تکلف ہے بدن مین
وہان اک نوجوان بہی روبرو ہے
جو یہ دیکہا تماشا غصّہ آیا
کہ یہ ہے کون تیرے پاس بٹہیا
عنادل کیطرح نالان رہا مین
بنا فرہاد رہے کوہ گردے
فراق شب رہے تیرے ہر شام
رہا مین تو تیرے فرقت سے بیمار
بہت درد و غم و آزار جہیلے
رہا برسون اسیر قوم جنات
رہا کہسار رہا مومین بہت روز
خدا نے اپنی قدرت سے دکہایا
اسے تبلایہی راہ وفا سے
سنی آواز دونون نے جوا گیا
کہ ہی اوس صحن مین کوئی نمودار
مثال اژدہا افعی موے سر ہین
ہی قد اوسکا [illegible] قد ہی کیا ہی
درندوں کیطرح ناخن بڑے ہین

دہڑی مسی کی دانتون پر جمی ہی
عروسانہ ہی خلعت شوخ و رنگین
حنائی دست و رخ غازہ سی گلگون
ظرافت اور لطافت ہی سخن مین
ہنسی ہوتی ہے باہم گفتگو ہی
کلام سخت زوجہ کو سنایا
مخاطب جس سے تو ہی بے محابا
تصور مین ترے گریان رہا مین
مثال قیس کے صحرا نوردی
جلا پروانہ وش تا صبح ناکام
بٹہایا تو نے یہان پہلو مین دلدار
ہزارون کوہ غم ہاتہونسے جہیلے
گرفتار ہجوم رنج و آفات
نہ کوئی یار تہا اپنا نہ دل سوز
نہ تہی امید جب دن کی وہ آیا
کہان سے یہ چلن پیدا کیا ہی
اوٹہا گہبرا کے اور دیکہا یہ اسرار
مہیب الشکل مثل دیو غدار
لٹین بالون کی اوسکے تا کمر ہین
بہٹے کپڑے برہنہ سر کہڑا ہے
بدن پر بال افعی سے کہڑے ہین

زکوٰۃ و خمس و حج و عمرہ بالکل
ہیں شکر وہ مطیع حکم قہار
کہ گذرے دن بہت دار فنا میں
نماز و حج نہ کچھ بھی یاد آیا
بحسرت تب کہی وہ ہو کے مضطر
ذرا میں دیکھ لوں فرزند و مادر
میسر پھر کہاں اب ہوگا دیدار
کروں توبہ میں عصیان و خطا سے
وہ قابض سنکے ہوا از بس غضبناک
ہزاروں دن ہو چکیں گھر بار چھانیں
قیامت تک نہیں جینی کی تھی آس
نہیں اب حکم جینے کا زیادہ
قبول توبہ کا ہے وہم بیجا
ہو شدت نزع کی جب لاحق حال
کہی تب مال سے باچشم گریان
مجھے سب سے سوا تھی تیری الفت
ہمیشہ جان و دل تجھ پر فدا تھا
ترے خاطر ہوئی سب دوست دشمن
عزیز و آشنا سے منہ کو موڑا
تری وصلت سے ہوتی تھی مسرت
جدا کے خوف سے اک دن نہ رویا

نکالیں میرے زر سے بی تامل
کرہی آزردگی سے تب یہ گفتار
لٹایا جب نہ کچھ راہ خدا میں
سوائے عیش و عشرت کچھ نہ بھایا
کہ اب فرصت مجھے دو اک گھڑی بھر
عزیز و دوست غمخوار و برادر
کہاں وے ہیں گئے آکر یار و غمخوار
چلوں ہو کر بری دار فنا سے
کہ حسن اوفا سپاس ایزد پاک
نہ گذرا کچھ ترے وہم و گمان میں
ہوا عبرت سے دنیا کی نفور اس
اجل کا سامنے در ہے کشادہ
دم آخر نہیں مقبول توبہ
ممثل ہوں زن و فرزند و اعمال
کہ سن او بیوفا او دشمن جان
رہی حد سے فزوں تیری محبت
نہ دنیا میں کوئی تجھ سے سوا تھا
اقارب ہو گئے سب مجھ سے بدظن
سبھوں سے رشتۂ الفت کو توڑا
جدائی کو سمجھتے تھے مصیبت
مگر غم سے ترے اک شب نہ سویا

حق و باطل سے تھی یہ چشم پوشی
ہوئی آخر مری اب تنگ قاقی
اجل کے دام مین مین ہون پھنسا
کمند مرگ ہی اور میری گردن
نہ طاقت ہی کہ ہون اوس سے گریزان
عجب یہ وقت وقت بیکسی ہے
شفیق و غمگسار اب چھوٹتی ہین
محبت کا مری اب حق ادا کر
تری الفت مین گذری زندگانی
کہے اوسوقت مال ای مرد نادان
بتا مین نے کہا تہا او زیان کار
عبث ہوتا ہی اب تو مجھسے بدظن
کیا تو نے نہ صرف راہ داور
اگر راہ خدا مین تو لٹاتا
مگر اب مجھسے تو اپنا کفن لے
سخن سے مال کے تب ہو کے مایوس
کہے اولاد سے ای راحت جان
سدا کی ہمنے تمپر جانفشانی
دیا تمکو سدا آرام و راحت
نہ سمجھے تمسے بہتر گوہر جان
اوٹھائی ہر طرح ہمنے مصیبت

کہ کی گندم دیکھاکر جو فروشی
بتا کرتا ہی تو کیا جانفشانی
ملک پہنچ کہڑا ہی تیغ خونخوار
زمین اژدر ہی اور طعمہ مرا تن
نہ مامن ہی جہان ہون جا کے پنہان
کوئی چارہ نہین کیا بیکسی ہی
عزیز و اقربا سب چھوٹتی ہین
کمند مرگ سے مجھکو رہا کر
بتا کرتا ہی اب کیا جانفشانی
ہوا کسطرح سے مین دشمن جان
کہ تو طاعت خدا کی کر نہ زنہار
ہوا خود نفس تیرا تیرا دشمن
مناہی و ملاہی مین دیا زر
تو ہان مین قبر مین بہی ساتھ جاتا
زمین و جا سپہر ستر تن کے
ملے ہر بار اپنا دست افسوس
شریک شادی و غم درد و درمان
لٹایا تمپہ مال و زندگانی
کیا زیب کنار ناز و نعمت
کیا دل بہی فدا اور جی بہی قربان
پہنچی دی نہ تمتک کچھ اذیت

سحر کو یہہ خلیفہ پاس جائین ۔ اور اپنا حال سب اونکو سنائین
ہے فرمان اونکا انسب اور اولی ۔ بجا لائین جو ہووے حکم اونکا
غرض اونکے مٹا کے شور و شر کو ۔ گئے اہل محلہ اپنے گھر کو
تمیم خزرجی جب باہر آیا ۔ کہون کیا حال جو اپنا بنایا
خوشی تھی وصل جانانکی جو ہر آن ۔ ہم آغوشی کا تھا ازبسکہ سامان
مبدل ہوگئی عشرت وہ غم سے ۔ ہوا ہمدوش اندوہ و الم سے
فلک نے ظلم تازہ یہہ دکھایا ۔ شب فرقت سے پھر لاکر ملایا
تڑپتا تھا مثال مرغ بسمل ۔ صفت سیماب کے بیتاب تھا دل
یہی کہتا تھا ہر دم میرے غفار ۔ گئی شب ہو سحر جلدی نمودار
اودہر اوس مرد کو بھی آرزو تھی ۔ وصال دلربا کی جستجو تھی
رہی بیدار دونون تا سحر وہ ۔ نہ سوے ایک لحظہ رات بہر وہ
تمیم خزرجی دیوانہ کردار ۔ کبھی ساکت کبھی کرتا یہہ گفتار
خداوندا پئے روح پیمبر ۔ علی مرتضے ساقی کوثر
برائے شبر و شبیر و زہرا ۔ مجھے تو صبح کے آثار دکھلا

## رفتن تمیم با زن خود پیش خلیفہ ثانی برای رفع قضیہ شوہر ثانی و رسیدن این قضیہ عجیب بخدمت حضرت مظہر العجائب

ہوئی اسطرح سے اوسکی مناجات ۔ ہوئی ظاہر سحر پنہان ہوئی رات
نماز صبح با اخلاص پڑھ کر ۔ سدہارا جا بہ شب ماہ انور
ہوا مشرق کیجانب سے نمودار ۔ فلک پر قاضی بیضا ضیا بار
لیے ہاتھون مین تھا تفسیر والشمس ۔ کہ جس سے حال ہو ابین من الامس
ہوا کشاف معنی والضحی کا ۔ کھلا راز نہان لیل دجے کا

ہوا گردونیہ ظاہر شاہ خاور
سیر آرا ہوا با شوکت وشان
اوٹھے بس صبحدم وہ لوگ گہر سے
تعجب کرکی بولا اوٹھے فی الحال
غرض وہ تینون فریادی بہی آئی
وہان سب جمع تھے یاران و انصار
اسی دیکہا تو بس حیران ہوئی سب
کوئی بولا کہ بیشک ہے یہہ اسرار
کوئی بولا کہ شاید ہی یہہ ابلیس
جو دیکہا حاضرین بزم کا حال
کہ دوست مین نہین شیطان مکار
مسلمانو ہتیم خزرجی ہون
اسیری نے میری صورت بگاڑی
مرا پہونچے سلام اے اہل اسلام
خدا نے پہر تمہین ہمکو دکہایا
مخاطب ہوکے پہر بولا عمر سے
کہ یہہ زوجہ مری ہے اوین شوہر
ہوا اس مرد سے کہہ عقد اسکا
خلیفہ نے سنی جب اوسکی تقریر
اوٹہایا سر کبہی گردن جہکائی
اونہین ہمراہ لائے ہوکے حیران

دیے سر پر مکلل تاج الوزر
لگائے سر پہ چتر جلوہ افشان
کہا جا کیہہ سب قصہ عمر سے
کہ دیکہین کون ہے وہ دیو تمثال
سیر دربار اونکو لوگ لائے
بڑا مجمع بہت تہا گرم دربار
سمجھکر دیو وہ ترسان ہوئی سب
کوئی کہنے لگا آسیب ہے یار
بنا ہے صورت انسان یہہ تلبیس
تو بولا اسطرح وہ خستہ احوال
تمہارا دوست ہون احمد کا انصار
نہین مین دیو اصحاب نبی ہون
غریبی نے مری ہیئت بگاڑی
جدا برسون رہا تمسے مین ناکام
سلامت تم سبہون سے لا ملایا
کہ ہے امید یہہ تجہہ دادگر سے
اگر ہو حکم لیجاؤن اسے گہر
خلاف شرع اور بیکار و بیجا
رہے تا دیر غرق بحر تشویش
بہ کوئی بات اونسے بن نہ آئی
جہان تہے جلوہ فرما شاہ مردان

کہا سب نے یہہ نادر واقعہ ہی
عجب قصہ ہے طرفہ ماجرا ہی

یہہ ہیبت ناک جو دیو ژیان ہی
عجب حیرت فزا اسکا بیان ہی

شہ صفدر نے جب یہہ حال دیکھا
ہوے اسطرح حضرت اوسی گویا

بیان کر تو مددگار بنی سے
اجی کیا تو تمیم خزرجی ہے

یہہ کی عرض اوسنے ای مولائے اسلام
وہی ہوں میں اسیر رنج و آلام

تری نعلین پر اے شاہ ذیشان
فدا میں اور مرے ماں باپ قربان

کہا یہہ اور ادب سے سر جھکا کر
قدم پر گر پڑا حضرت کے جا کر

کہ کہتا تھا کہ تم معجز نما ہو
تمامی خلق کے مشکل کشا ہو

تمہیں کشاف اسرار نہاں ہو
امام انس و جان شاہ زمان ہو

شہ دین نے گلے اوسکو لگایا
تسلی دیکے یہہ کلمہ سنایا

نہایت شکر کرتا ہوں خدا کا
کہ میری زندگی میں تجکو لایا

یہی تھی التجا میں نے خدا سے
مجھے تجسے تجھے مجسے ملا دے

دعا مقبول فرمائی خدا نے
تری صورت دکھائی کبریا نے

## بیان فرمودن جناب ولایت مآب نصائح جناب رسالتمآب روبروے اصحاب

کہا حضار سے یہہ مرتضی نے
امیر مومنان مشکل کشا نے

کہ اکدن سرور دنیا و دین نے
شہ لولاک ختم المرسلین نے

نصائح چند فرمائے تھے ارشاد
کیا تہا حکم رکھیں سب اسے یاد

نصیحت پہلی میں کرتا ہوں اظہار
رہے کوئی جنابت میں نہ زنہار

کرے جبتک نہ وہ غسل جنابت
رہیگا خطرۂ آسیب و آفت

نصیحت دوسری کرتا ہوں اظہار
کہ جاے کا رہی گہر میں نہ اک بار

سبب یہ ہی کہ تار عنکبوتان
نصیحت تیسری ہی مصطفے کی
کبھی کوئی کسی کو یہ نہ زنہار
کہ اس قول زبون مین ہی نحوست
ہے چوتھی یہ نصیحت یاد رکھو
کہ یہ بھی اک نحوست کا سبب ہی
نصیحت پانچوین فرمائی اظہار
نصیحت ششم فرمان شاہ انس جان ہی
نہ سووے منہ کے بل زنہار انسان
نصیحت ساتوین کی تھی یہ ارشاد
شکستہ ظرف مین پانی خبردار
مگر لکھی ہے یہ بھی اک روایت
جو ہمبستر کوئی شوہر سے زن ہو
وگر نہ لنگ بچہ ہوگا پیدا
جو سووے بام پر کوئی نکوذات
ڈراوے تا نہ اوسکو کوئی شیطان
نہ رکھے تا بہ شب کوڑا مکان مین
شکستہ ظرف سے ہووے نہ سیراب
نہ ہووی ظرف بند ریسمانین
ہے لازم میل باے سر مین طاق
بطور مسح روغن کو لگاوی

ہے بیشک مسکن مادامی شیطان
دل و جان سے سنو اسبات کو بھی
کہ بیجا اسکو تو اے گھر کی غمّار
کبھی فی الفور آجاتی ہی شناست
کہ گھر اپنا نہ تم کپڑے سے جھاڑو
کوئی برپا ہوا آفت کیا عجب ہی
نہ کاٹو دانت سے ناخن خبردار
نصیحت یہ بھی مثل حرز جان ہی
کہ اس انداز سے سوتا ہے شیطان
کہ باعث رنج و غم کا ہے رکھو یاد
پی ہرگز نہ کوئی شخص زنہار
وصایا جو وہ فرماتے تھے حضرت
نہ حرف لغو سے وہ ہم سخن ہو
نحوست اوسکی یون ہوگی ہویدا
تو پڑھے حفظ کو وہ چند آیات
رہے حفظ و امان حق مین انسان
کہ ہے وہ مسکن شیطان جہانین
کہ ہے وہ جائے جرک فضلہ آب
کہ ہے شیطان پنہان اوس مکانین
لگانا جفت ہے عسر کا مصداق
نہ پانی کی طرح تن پر بہاوے

پیو تم جو سکو ہر وقت پانی ۔ کہ ہے تسکین دہ تشنہ دہانی
کہو شب کو نہ تم یا عامر الدار ۔ نہ شیطان کو پکارو گھر مین زنہار
کہ یہہ صرف زبون ہے فال شامت ۔ نحوست سے عیان ہوگی مصیبت
زراعت مین بعضین جلنا سزاوار ۔ کہ ساق پا کو پہونچتا ہے آزار
نہ کر پامال تو قبرونکو خود سے ۔ کہ جلنا آگ پر ہے اسی سے
نہ خود بینی کرے چلنے مین انسان ۔ زمین کرتی ہے نفرین اوسکو ہر آن
درخت بارور ہرگز نہ کاٹو ۔ نہال نو رسیدہ کو نہ چھانٹو
نشیمن کو کوئی گر نا نہ ویران ۔ کوئی مسکن گزین ہوگا پریشان
ہوئے یہہ سنکے یون حضرت گہربار ۔ کہ فرماتے تھے مجھسے شاہ ابرار
تمیم خزرجی سے راست گفتار ۔ کریگا اک عجائب حال اظہار
بس اب تو اے تمیم خوش عقیدت ۔ بیان کر سب سے جو گذری حقیقت
سنا جب حیدر صفدر کا فرمان ۔ تمیم خزرجی بولا یہہ اوس آن
قسم ہے مجکو اوس رب العلا کی ۔ کہ جسنے خلقت ارض و سما کی
عدم سے ہست ہر شے جسنے کی ہے ۔ بنی آدم کو عقل و روح دی ہے
کیا ہے جس نے پیدا بحر و بر کو ۔ بنایا ہے نباتات و شجر کو
کئی مخلوق جس نے ساری حیوان ۔ بنائے وحش و طیر و جن و انسان
کہ ہے یہہ حال کی میرے حقیقت ۔ ہوئی اک شب نہانیکی ضرورت
نصائح جو کئی حضرت نے ارشاد ۔ مجھے بہی ہے تفاوت دلسے ہے یاد
مین اوترا بام سے نیچے بعجلت ۔ کہ جلدی سے کرون غسل جنابت
کہا اوسدم مری زوجہ نے اکبار ۔ اٹھا لیجا اسے اے گہر کے مختار
یہہ کہنا تھا کہ برپا کی قیامت ۔ ہوا مین مبتلاے رنج و آفت

عجب دیو مہیب الشکل غدار | مرے گہر میں ہوا فوراً نمودار
طمانچہ اک مرے منہ پر لگایا | زمیں سے یک بیک مجھکو اوٹھایا
مدینہ سے اوڑا گر دیو غدار | ہوا لیکر گیا پہر سوے کہسار
کیا پہر من وعن سب حال مذکور | کہا جو کچھہ ہوا ما قبل مسطور
حکایت کی بیاں اوس نے بالیقین | سنی ساری حقیقت سامعیں نے
ہوا تب وجد کا عالم نمایاں | بپا پہر سو ہوا شور فراواں
خدا برحق رسول اللہ برحق | حدیث نفس صادق وآں شاہ برحق
رہا تا دیر محفل کا عجب حال | کوئی ساکت رہا تصویر تمثال
کوئی کرتا تہا حمد کبریائی | کوئی کرتا تہا نعت مصطفائی
کوئی کرتا تہا مدحت مرتضی کی | کوئی احوال پر تہا او بکے باکی
ہوا پہر حکم یہہ شیر خدا کا | اسے پہچان لیں جو ہیں شناسا
یہی ہی بیشک تمیم نیک کردار | زن و فرزند ہیں اسکو سزاوار
وقوع عقد ثانی نا روا ہے | یہی بس حکم شرع مصطفے ہے
ہوے اسطرح جب حضرت گہربار | رہے حیران مہاجر اور انصار
تمیم خزرجی خورسند ہو کر | زن و فرزند کو لیکر گیا گہر
لگا رہنے بعیش و شادمانی | کٹی عشرت سے باقی زندگانی

بحمد اللہ ہوا میں فارغ البال
تمیم خزرجی کا لکھہ چکا حال



تمت تمام شد مثنوی گلدستۂ نور تصنیف جناب مولوی سید علی اکبر صاحب کہ اللہ آنجناب این قصہ
نظم فرمودہ بود بند المحال در مطبع اثنا عشری باہتمام کمترین خیر خواہ حسین عابد سید علی طبع شد

# غلطنامہ مثنوی گلدستہ نور

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۲ | درنگین | رنگین |
| " | ۵ | ساخت | ساحت |
| ۳ | ۸ | منندی | بنذی |
| " | ۹ | نوشہ | توشہ |
| " | ۱۴ | ابرو | ایزد |
| " | ۱۶ | متاعت | مناعت |
| ۴ | ۲ | تقادمی | نقادمی |
| " | ۵ | دہن | [illegible] |
| " | ۳ | آستان | استانہ |
| ۵ | ۱۲ | پرچسم | پرچم |
| ۱۰ | ۶ | ادس | ادسا |
| ۱۱ | ۱۹ | درو | ورد |
| ۱۲ | ۹ | دلنغمہ | دہ نغمہ |
| ۱۳ | ۱۰ | نکین | کین |
| " | ۲۰ | باو | او |
| ۱۴ | ۱۶ | سماومی | سمائی |
| ۱۵ | ۹ | واز | از |
| ۱۶ | ۲ | ناو | او |
| " | ۳ | دہد | دہد |
| ۱۷ | ۱۹ | ابتلائی | مبتلائی |
| " | ۲۱ | باالتضرع | بالتضرع |
| [illegible] | [illegible] | ذائی | دوائی |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| ۱۸ | ۴ | سابگی حسرو ومنحطانگی | افزائی بینی من معطانی |
| " | ۱۳ | بیمنت | میمنت |
| ۲۲ | ۱ | جاومی | جای |
| " | ۷ | بہ طیب | لطبیعت |
| ۲۳ | ۱۰ | نہ مانگی | نہ یانگی |
| ۲۴ | ۱۷ | چتونون | چتونون مین |
| ۲۸ | ۴ | زردو | زرد |
| ۲۸ | ۱۵ | سہرین | شہرین |
| ۳۰ | ۱۳ | سرد | بپہ رد |
| ۳۳ | ۶ | تغا | تغافل |
| ۳۶ | ۱۱ | نہ کرکم | نہ کم |
| ۴۱ | ۴ | جہا | جہان |
| ۴۴ | ۱۳ | اگراہین | گہری ہین |
| ۴۶ | ۸ | اب ہم تم | اب تم |
| ۴۸ | ۶ | پارہ | چارہ |
| " | ۱۷ | شریک و | شریک |
| ۵۰ | ۱۴ | مرغ | مرغ و |
| ۵۴ | ۱۳ | بنک | نیک |
| ۶۲ | ۱۷ | خوشبوون مجمر | خوشبویون مجمر |
| ۶۳ | ۸ | نشاطاندزر | نشاط اندوزر |
| " | ۱۵ | نباہی | تباہی |
| ۶۸ | ۱۷ | دوبرکر | دوڑکر |
| ۶۹ | ۴ | اُفتادہ | اوفتادہ |
| ۷۶ | ۱۲ | دہ نوہ | دہ |